# دفاعِ سیدنا امیر معاویہ

رضی اللہ الجواد الجلیل عنہ ۲۰۱۳ء

## رسائل فی افضال معٰویہ

۱۴۳۴ھ

تحقیق و تشریح

ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی

تقدیم و ترتیب

محمد ضیاء الحسن قادری

رشحاتِ تحقیق

- شیخ محمد حیات سندھی
- علامہ عبدالعزیز پرہاروی
- مولانا عبدالقادر بدایونی
- علامہ محمد عبدالرشید جھنگوی
- پیر سائیں غلام رسول قاسمی
- علامہ سید شاہ حسین گردیزی



دار الاسلام

# دفاعِ سیدنا امیر معاویہ

[illegible] ۲۰۱۳ء

## رسائل فی افضال معٰویہ

۱۴۳۴ھ

[illegible]

- شیخ محمد حیات سندھی
- علامہ عبدالعزیز پرہاروی
- مولانا عبدالقادر بدایونی
- علامہ محمد عبدالرشید جھنگوی
- پیر سید غلام رسول قاسمی
- علامہ سید شاہ حسین گردیزی

[illegible]

ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی

[illegible]

[illegible]

دارالاسلام
C-8 محی الدین بلڈنگ داتا دربار مارکیٹ لاہور
Cell:0321-9425765



لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ



# فیضانِ نورِ علم

امام اعظم علی الاطلاق بانی فقہ حنفی
## ابو حنیفہ نعمان بن ثابت کوفی

امام المتکلمین مصحح عقائد المسلمین
## ابو منصور محمد ماتریدی

غوث اعظم شیخ طریقت
## محی الدین عبد القادر جیلانی

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی
## شیخ احمد فاروقی سرہندی

برکۃ المصطفیٰ فی الہند شیخ محقق
## شاہ عبد الحق محدث دہلوی

شیخ الاسلام اعلیٰ حضرت امام اہل سنت
## شاہ احمد رضا خان بریلوی

میر کارواں

حضرت شیخ الحدیث
## علامہ ابو الحسنات محمد اشرف سیالوی

صاحب ارشاد: مفتی غلام حسن قادری

**ارباب شوریٰ**

علامہ محمد اشرف آصف جلالی
محمد محمود احمد برکاتی
ڈاکٹر ظہور احمد اظہر
راجا رشید محمود
خواجہ رضی حیدر


سلسلہ مطبوعات ۱۶

طبع: صفر ۱۴۳۴ھ / جنوری ۲۰۱۳ء

قیمت: 100 روپے NET

ناشر: محمد رضاء الحسن قادری

# اتحاف و اتصاف

بہ گرامی خدمت حضرت مرتضویہ علویہ

شمع شبستانِ ولایت، بہارِ چمنستانِ معرفت

امام الواصلین، سیّد العارفین، خاتم خلافتِ نبوت، فاتح سلاسل طریقت

مولی المسلمین، امیر المومنین، ابوالائمۃ الطاہرین، طاہر مطہر، قاسم کوثر

امام المشارق والمغارب، مظہر العجائب والغرائب

اسد اللہ الغالب، مطلوبِ کل طالب

حضرتنا وسیّدنا ومرشدنا وکریمنا ومحبوبنا ومولانا

# علی اِبن ابی طالب

کَرَّمَ اللّٰہ تعالٰی وَجْہَہُ الْکَرِیْم

# عقیدتنا فی علی و معاویۃ رضی اللہ عنہما

"رہے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ! اُن کا درجہ ان سب (حضرات عشرہ مبشرہ وزبیر وطلحہ) کے بعد ہے اور حضرت مولیٰ کے مقام رفیع وشانِ منیع تک تو ان سے وہ دور دراز منزلیں ہیں جن میں ہزاراں ہزار رہوار برق کردار صبا رفتار تھک رہیں اور قطع نہ کر سکیں، مگر فضل صحبت۔ ہم تو بحمد اللہ سرکار اہل بیت کے غلامانِ خانہ زاد ہیں، ہمیں معاویہ سے کیا رشتہ کہ خدانخواستہ ان کی حمایت بے جا کریں، مگر ہاں اپنی سرکار کی طرف داری اور ان کا الزامِ بدگویاں سے بری رکھنا منظور ہے کہ ہمارے شہزادۂ اکبر حضرت سبطِ مجتبیٰ رضی اللہ عنہ نے حسب بشارت اپنے جد امجد سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اختتام مدت عین معرکہ جنگ میں ہتھیار رکھ دیے اور ملک امیر معاویہ کے سپرد کر دیا۔ اگر امیر معاویہ رضی اللہ عنہ -العیاذ باللہ- کافر یا فاسق فاجر یا ظالم جائر تھے، تو الزام تو حضرت امام حسن پر آتا ہے کہ اُنھوں نے کاروبار مسلمین وانتظام شرع ودین باختیار خود ایسے شخص کو تفویض کر دیا اور خیر خواہی اسلام کو -معاذ اللہ- کام نہ فرمایا۔ اگر مدتِ خلافت ختم ہو چکی تھی اور آپ بادشاہت منظور نہیں فرماتے، تو صحابۂ حجاز میں کوئی اور قابلیت نظم ونسق دین نہ رکھتا تھا جو انھیں کو اختیار کیا۔ حاشا للہ، بل کہ یہ بات خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتی ہے کہ حضور نے اپنی پیشین گوئی میں ان کے اس فعل کو پسند فرمایا اور ان کی سیادت کا نتیجہ ٹھہرایا کما فی صحیح البخاری۔"

(اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفیٰ والآل والاصحاب
از: اعلیٰ حضرت امام اہل سنت شاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ)

# پیش از کتاب...

پچھلی صدی کی ناصبیت و خارجیت نے دیوبندیت کی کوکھ سے جنم لیا اور تفضیلیت و رافضیت نے سُنّیت کی گود میں آنکھ کھولی ہے۔ اِس خام پیداوار نے ماسوا اپنے گھر کو بدنام کرنے کے کچھ نہیں کمایا۔ اِن میں ایک کا فساد ایک سے بڑھ کر ہے اور دونوں آج تک اپنے اپنے دائرے سے باہر قدم نہیں رکھ سکے، کیوں کہ اُمت کے سوادِ اعظم نے انھیں ہر دور کی طرح پچھلی صدی میں بھی قطعاً مسترد کیا ہے۔ اِن کی اندرونی حالت دیکھ کر کوئی شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ اِن کے وجود سے مبانیِ دین کو تزلزل لاحق ہونے کا خطرہ ہے، بلکہ دقیقہ رس اور نکتہ سنج حضرات کا تو یہ کہنا ہے کہ ناصبیہ کے نشانات صرف کتابوں کے اوراق پر موجود ہیں اور تفضیلیہ اب بھی جہالت کا ڈھکوسلا بن کر ممبرِ زین علم کے سامنے شرماتا پھرتا ہے۔ غرض کہ ہر دو طبقوں میں ایسے لوگوں کو خاص پزیرائی نہیں مل سکی اور یہ صرف خدائے رحمٰن کا فضل و احسان اور علمائے اُمت کے نعرۂ حق کا اثر ہے۔ تاریخ میں آج تک جو فتنہ بھی اُٹھا علمائے حق نے اپنی جاں سوزی مول لے کر ملت کے فرد فرد کو بدعقیدگی کی آگ سے بچایا ہے اور ان حضرات القدس کی یہ قربانیاں رائگاں نہیں گئیں۔ اللہ وحدہٗ لاشریک کے فضل سے جب تک اِن ایسے علمائے ربانیین و رحمانیین کا وجود باجود سلامت ہے، پس پائی اور ہزیمت ایسے فتنوں کا بڑھ بڑھ کے اِستقبال کرے گی۔

رواں صدی کے اِعتقادی منظرنامے کو سامنے رکھیں تو واضح ہوتا ہے کہ اِسی فاسد المواد کے بقیہ جرثومات پھر سے پیدا ہو چکے ہیں۔ اور وہ اپنے بااثر وسائل کو کام میں لاتے ہوئے اپنے افکار کو فروغ دینے میں کافی سرگرمی بھی دکھا رہے ہیں۔ الحمدللہ علمائے کرام اِن فتنوں کے رد و ابطال میں نمایاں کردار ادا کر رہے ہیں۔ لیکن ابھی تک سُنّی قوم کا شعور پوری طرح بیدار نہیں ہو سکا ہے۔ اس کے لیے کچھ عرصہ اور محنت کرنی پڑے گی، ہر فورم، ہر گلی محلّہ، گاؤں، یونین، قصبہ، شہر میں اپنی آواز پہنچانی ہوگی اور مسلسل اس تحریک کو جاری رکھنا ہوگا اور عوام میں ایسے پراگندہ افکار کے حاملین سے نپٹنے کا شعور پیدا کرنا ہوگا۔ اِن شاء اللہ باطل پرستوں کا کھیل چند دنوں میں ختم ہو جائے گا۔ رافضی اور خارجی بھول بھلیاں میں نہ رہیں، کان کی کھڑکیاں کھول کر سن لیں! نہ ہماری نظروں سے تم لوگوں کی حرکتیں اوجھل ہیں، نہ قوم بدھو ہے، نہ تم بہت سیانے ہو۔ ہم اپنی ایمانی بصیرت اور اپنے معاونین علما، و محققین کی معیت میں برملا کہتے ہیں کہ سال ۲۰۱۳ء موجودہ حرکتِ رافضیہ تفضیلیہ کا آخری سال ہوگا اور ہم اسی سال اِس فتنے کا نٹ تاریک گڑھے میں دفن کر دیں گے۔

## ہوئے کس درجہ فقیہانِ حرم بے توفیق!

رافضیت کو کچھ چھوٹ ملی، تو ان کی چرب زبانی اس حد تک پہنچ گئی کہ ذرا حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب کی بات ہو جائے تو ان کے لیے یہ صدمہ برداشت سے باہر ہو جاتا ہے۔ بے ساختہ کہہ اٹھتے ہیں: اجی، چھوڑیے بھی! کیا ضرورت ہے ایسے بیانات کی..!! جانے دیجیے! کچھ نہیں جاتا آپ کا، اور بھی تو کتنے موضوعات ہیں جن پر بات ہونی چاہیے۔ اور بھی کئی قسم کی لن ترانیاں دکھاتے ہیں۔ دوسری طرف پنج تن اہل بیت کی شان میں وہ غلو کہ حد نہیں۔ یہی بیماری نواصب کو ہے، حضرت مولا مرتضیٰ یا حضرات امامین حسنین علیہما السلام کا ذکر آ جائے تو ان کو مفت میں رفض وتشیع کا احساس ہونے لگتا ہے۔ اُدھر یزید پلید بے دید کو بھی کوئی اچھے لفظوں سے یاد کرے، انھیں نصب وخروج کا خطرہ تک نہیں گزرتا، بلکہ یہ لوگ تو خود اُسے امیر اور خلیفہ کے القاب سے یاد کرتے ہیں۔ بس ان دونوں انتہاؤں سے حذر چاہیے، اور درمیانی راہ جو کہ سنت وجماعت والوں کی ہے، پر مضبوطی سے قائم رہنا چاہیے۔

صحابہ کرام علی الخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی تحفظ ناموس کے لیے ہمیں یہ تحریک کیوں چلانی پڑی؟! اس کے محرکات واسباب کی چند جھلکیں ہم پیش کرتے ہیں۔

یہ وقت ہے کہ زمانے پہ آشکار کریں! وہ رازِ خاص کہ حامل ہیں جس کے یہ رگ وپے

(عرشی طیسانی)

اور یہ نمونے صرف اہل سنت بریلوی حضرات کے ہیں، باقی طبقات سے بھی اگر شمار کیے جائیں اور ان کی تفصیل لکھی جائے تو کئی دفتر جمع ہو جائیں۔ راقم کے مشاہدہ سے گذشتہ چند سال سے جو باتیں آ رہی ہیں، یہاں اُسی ترتیب سے پیش کی جائیں گی، جس سے اس امر کا وضوح بھی ہو جائے گا کہ یہ خطرناک سوچ کیسے منظم اور مربوط انداز میں پھیلائی جا رہی ہے اور اس کے ازالہ کے لیے ہمیں کس قدر پھرتی سے کام کرنے کی ضرورت ہے۔

۱- ادارہ پاکستان شناسی، لاہور والے بابا جی ظہور الدین خان امرت سری نے ستمبر ۲۰۱۰ء میں ''البلاغ''، پروفیسر علامہ سید محمد سلیمان اشرف بہاری، چھاپی تو اس کے شروع میں ڈاکٹر وحید عشرت کو دیباچہ شامل کیا، اس میں اُنھوں نے حضرت معاویہ کے متعلق کئی طرح کی سُست باتیں لکھ کر ان کے کردار کو داغ دار کرنے کی کوشش کی۔

اس سے مذہبی حلقوں کے اہل علم حضرات میں کافی اضطراب پایا گیا۔ ''البلاغ'' میں ظہور الدین خان کی جا بہ جا حاشیہ آرائی نے جلتی آگ پر تیل چھڑکنے کا کام کیا۔

اگست ۲۰۱۲ء میں ظہور الدین خان کی تحریک پر مکرمی مختار جاوید منہاس صاحب نے ''میں زہر ہلاہل کو کبھی کہہ نہ سکا قند؟'' میں مکتبہ اعلیٰ حضرت، لاہور کی مطبوعہ ''تاریخ اسلام'': مرتضیٰ احمد خان میکش کی کتاب کو بنیاد بنا کر ادارہ کی کئی غیر معمولی غفلتوں کی خبر لی۔ اس میں دانستہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر خیر ایسے عامیانہ انداز میں کروایا گیا ہے کہ ایک عام مسلمان کے درجے سے بھی نیچے لے آئے۔ راقم نے منہاس صاحب سے اس معاملے پر بات کی تو انھوں نے بھی احساس کیا۔ دراصل یہ ظہور الدین صاحب کا کارنامہ ہے جو انھوں نے منہاس صاحب کے نام کے سہارے اپنے لیے راہ ہموار کی ہے۔

کچھ عرصہ سے ادارہ پاکستان شناسی کی طرف سے کتاب ''مناقب اہل بیت'': عزیز الحق کوثر ندوی، کی تشہیری مہم چل رہی ہے۔ ماشاء اللہ والحمدللہ! مگر اس میں بابا ظہور الدین اپنا کمال پُر وبال بھی فرما رہے ہیں۔ وہ حسب سابق اس کتاب کی ابتدا میں اپنا دیباچہ شامل کرنا چاہ رہے ہیں اور اس میں جو معرکہ وہ بپا کرنا چاہتے ہیں وہ جناب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی بیوی میسون اور کچھ دیگر تاریخی باتوں کا سہارا لے کر آپ کے سیاسی اور ریاستی کردار کو مجرمانہ حد تک مجروح کرنا ہے۔ اس پر اُن کے دلائل کے اصل مآخذ عیسائی مؤرخین کی کتب تاریخ ہیں۔ ایک طرح سے وہ اہل بیت کے ذکر خیر کے ساتھ ساتھ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے کردار کو گندا کر دکھانے کی دانستہ کوشش میں مصروف ہیں، جس سے لازماً رافضیت وشیعیت کے پاؤں پکے ہوں گے۔ اور ایسے ہی کچھ فرض ناشناس لوگوں کی غیر ذمہ دار حرکات سے فضا وہ رنگ اختیار کر لیتی ہے کہ تاریخ کسی ابویزید محمد دین بٹ اور محمود عباسی کو پیدا کر دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں دونوں قسم کے فتنوں سے بچائے رکھے!

ظہور الدین صاحب اپنی عمر کے آخری حصے میں پٹڑی سے کیوں اتر گئے ہیں اور وہ کسی کے صلاح مشورے کو خاطر میں نہ لانے پر مجبور کیوں ہیں؟ اس کے پیچھے دراصل اُن کی گھریلو ناچاقیاں، حالات کی ستم ظریفی اور بیٹوں کی اُن سے عدم اتفاقی ہے، جس نے ان کے حس ضدیت کو پختہ تر کر دیا ہے اور قبولیت کی خصلت اُن میں معدوم ہو چکی ہے، انھیں ہر وہ بات جو ان کی سوچ کے خلاف ہو اس سے چڑ سی ہو گئی ہے، یقین کریں، جن لوگوں کی اُن سے شناسائی نہیں ہے وہ انھیں دیوانہ خیال کرنے لگے ہیں۔ آپ اندازہ کریں کہ میری اُن سے ایک سال تو اتر اس مسئلہ

میں تکرار ہوتی رہی۔ میں نے ان کی نشست اپنے کرم فرما علامہ حافظ فریاد علی قادری اور مولانا عبد الجبار قادری زید مجدہما (تلمیذان حضرت شیخ الحدیث علامہ محمد اشرف سیالوی) سے کروائی۔ عزت مآب قاری محمد لقمان قادری صاحب سے اتفاقاً میرے ہی پاس اُن کی ملاقات ہوگئی، ہر بار کیا ہوا؟ یہی کہ اپنی طرف سے دو چار سطحی دلائل دینے کے بعد ظہور صاحب بغلیں جھانکنے لگ جاتے اور پھر اُن کے وردِ زبان ایک ہی بات ہوتی: ''تم لکھو! میرے خلاف لکھو! میرے تحریروں کا جواب دو! مضمون لکھو! کتاب لکھو! یہ کرو، وہ بھی کرو!'' اس کے علاوہ کوئی بات، کوئی دلیل اُن کے کشکولِ تحقیق سے برآمد نہ ہوتی۔ جو شخص منہ پر جھوٹا پڑ جائے اُس کو تحریری جواب دینا اپنی حماقت کو ثابت کرنے کے مترادف ہے۔ و اللّٰہ ھو الھادی و مالک یوم التنادی۔

میرا ظہور الدین صاحب سے چوں کہ ۵ سال سے تعلق ہے اور ابتدا سے کچھ عرصہ تک لٹریچر سے شناسائی میں وہ میری مدد بھی کرتے رہے ہیں، اُن کو اس تکلیف میں دیکھ کر مجھے ترس آتا ہے، اور دلی تمنا بھی یہی ہے کہ وہ اس کلفت سے ماڑی جان کو آزاد کرلیں، تاکہ زندگی کے بچے کھچے دن سکھ کے ساتھ بتا سکیں۔ اس واسطے اُن کو مشورہ دینا چاہتا ہوں کہ باباجی! سیدھے سے جا کر اپنا گھر چلائیں! آپ کے ذہن میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی جو بھی تصویر بن چکی ہے، بجا، مگر وہ اپنی تمام ریاست کا انصرام آپ کے گھر سے سوگنا اچھا چلاتے تھے.....!!!!

گدائے خاک نشینی تو حافظا مخروش | رموزِ مملکتِ خویش خسرواں دانند

۲- پیر ہارون الرشید (موہڑہ شریف، کوہ مری ضلع راول پنڈی) نے اپنی ایک دُعا کے دوران حضرت سیدنا و مولانا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ''منافق'' کہا۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

۳- قاری ظہور احمد فیضی نے ''شرح خصائص علی'' میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق مردود و مطرود اقوال بیان کیے ہیں۔ رافضیوں کے اس اُجرتی محقق کو ہم اسی سال میزانِ تحقیق پر پیش کریں گے، پھر آپ دیکھیے گا کہ اس کی تحقیق کی زنبیل سے کیا کیا پھوٹتا ہے۔

حقیقتاً ہے فریبِ کمالِ خوش نظری | ترے خیال کے فرضی بتوں کی عشوہ گری
عجب نہیں کہ خرد کا نقاب اُٹھ جائے | بہ روئے کار جو آئے جنوں کی پردہ دری

(عرشی ملسیانی)

۴- شیخ الاظلام ڈاکٹر طاہر القادری کا بیداریِ شعور کے سلسلے میں کیے ہوئے ایک خطاب کا چھوٹا سا حصہ ہم تک پہنچا۔ اس میں ضمناً اُنھوں نے جناب معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقب بیان کرنے

والوں کو ''فتنہ گر ملا''، ''یزیدی ٹولہ''، ''خارجی الذہن''، ''حب اہل بیت کے مخالف'' وغیرہ قرار دیا۔ اور یہ سب انھوں نے کہا تو کسی اور کو نہیں، سنی بریلوی بھائیوں کو کہا۔ اتنی تواضع کرنے کے بعد وہ گویا ہوئے کہ ایسے لوگوں کو اہل سنت کی صفوں سے جوتے مار کر نکال دو!!

طاہر القادری صاحب کا دل عیسائیوں جن کے کفر پر نصوص قطعیہ شاہد ہیں، کی محبت سے اتنا پُر ہو چکا ہے کہ اس میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول کی محبت کے لیے ذرا بھی جگہ باقی نہیں رہی ہے۔ البتہ وہ ہر سال کرسمس ڈے کو خوب انجوائے کرتے ہیں، حتی اپنے چہیتے عیسائی بھائیوں کے لیے مسجد کے دروازے تک کھول دیتے ہیں۔ طاغوت کے پیروکاروں سے اس حد تک اُنسیت اور محمد عربی ﷺ کے اصحاب سے اتنا تنفر اُتھف ہے!!

خیر، اُن کے اس بیان کی باقی سب باتیں تو ہماری سمجھ میں اتر گئیں، مگر یہ بات اب تک ہمارے لیے ناقابل فہم رہی ہے جو انھوں نے کافی زور دیتے ہوئے کہی کہ میرے پاس عقائد کی پچاسوں کتابیں ہیں، عقیدہ کی کسی کتاب میں اُن (امیر معاویہ) کے مناقب پر کوئی باب قائم نہیں ہے۔

یہ بات بھی ہمیں ہضم ہوگئی کہ آں جناب کے پاس عقائد کی پچاسوں کتابیں ہیں، مشکل یہ ہے کہ قادری صاحب! آپ کو مناقب کے ابواب حدیث کی کتابوں میں تلاش کرنے چاہیے تھے نہ عقائد کی۔ اور اگر جناب کتب عقائد میں دیکھنے پر ہی بضد ہیں، تو انھی پچاسوں کتابوں میں سے جن کتب میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے مناقب کے ابواب ملیں گے انھی میں تھوڑا آگے بھی دیکھ لیں، آپ کو مناقب امیر معاویہ کے باب بھی نظر آجائیں گے۔ اور اگر چند ایک کتب میں اس کے برعکس ہو بھی تو یہ قاعدہ یاد فرمالیں **اعدم الذکر لایستلزم عدم الشیٔ۔**

منہاج القرآن لاہور کے مفتی اعظم حضرت علامہ مفتی عبدالقیوم خان ہزاروی نے جب ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقب پر کتاب تصنیف کرنی شروع کی، تو طاہر القادری صاحب نے انھیں اس صالح کام سے ٹوک دیا۔ یہ روایت مجھ تک میرے والد گرامی حضرت علامہ مفتی غلام حسن قادری مدظلہ سے پہنچی ہے جو ہزاروی صاحب موصوف کے شاگرد ہیں۔

ایک بات اور... کہ طاہر القادری صاحب کی شروع دن سے شہرت مذہبی رنگیلے کی سی رہی ہے۔ ان کی باتوں کو اکثر لوگ سنجیدگی سے نہیں لیتے، مگر فکر اس وقت دامن گیر ہوتی ہے جب اُن کے جیالے متوالے انھیں دُنیا کا سب سے بڑا عالم ماننے پر تُل جاتے ہیں۔ سوچنے والی بات ہے کہ کچھ عرصہ سے ایسی کرخت باتیں کرنا ان کا محبوب مشغلہ یا یہ کہہ لیں کہ اپنی تشہیر کا سستا کاروبار بن چکا

ہے۔ سمجھ نہیں آتی کہ یہ اُن کے اندر کا بخار ہے یا وہ کسی کے اشارے پر یہ سب کچھ کرنے اور کہنے پر تیار ہو جاتے ہیں۔ خیر، حقیقت جو بھی ہے اللہ عزّ شانہٗ اس سے خوب باخبر ہے۔ ویسے اب اُن کی حالت قرآن مجید میں مذکور اس شخص کے مشابہ ہو چکی ہے جس کے متعلق اللہ جل شانہٗ فرماتا ہے:

و اتل علیھم نبا الذی اتینٰہ ایاتنا فانسلخ منھا فاتبعہ الشیطٰن فکان من الغاوین، و لو شئنا لرفعناہ بھا و لکنہ اخلد الی الارض و اتبع ھواہ فمثلہ کمثل الکلب ان تحمل علیہ یلھث او تترکہ یلھث۔

(الاعراف: ۷-۱۷۵)(ترجمہ "عرفان القرآن" سے ملاحظہ ہو!)

۵- مُلّا محمد برخوردار ملتانی کی کتاب "غوثِ اعظم" حال ہی میں زاویہ پبلشرز، لاہور سے چھپی۔ اس کا آغاز نبی کریم ﷺ کے ذکر مبارک سے ہوتا ہے۔ اس کے بعد خلفائے راشدین کے حالات ہیں۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت اور خاص طور پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے ذکر پاک میں مصنف نے حضرت سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں ایسے حیا سوز اور ظلمت آمیز جملے لکھے ہیں جنھیں پڑھ کر کسی بھی سچے مسلمان کا ایمان زخمی ہو جاتا ہے۔ یہ عبارات ہم اپنے رسالہ "رند خراب حال" میں نقل کر چکے ہیں، فمن شاء فلیرجع الیہ۔

مولوی برخوردار ملتانی نے آج تک اہل سنت کے علمی حلقوں سے "حاشیہ نبراس" کی یہ دولت خاصی داد وصول کی ہے۔ لوگ انھیں اہل سنت کا بڑا عالم گمان کیا کرتے تھے، شاید ہزار میں سے کسی ایک کو بھی اس شخص کے رافضیانہ نظریات کی خبر نہیں تھی۔ ہم قاری ظہور احمد اسد گولڑوی صاحب کے شکرگزار ہیں کہ جن کی تحریک پر "غوثِ اعظم" والی کتاب شائع کی گئی جس نے کم از کم اُن کی تصویر نیم رُخ کا پورا چہرہ تو نمایاں کر دیا ہے۔

۶ سیّد شمس الدین شاہ بخاری نے چند دن پہلے عثمان مسجد، اسلام پورہ، لاہور میں تقریر کی۔ اے ٹی آئی کے کچھ ساتھیوں نے بتایا کہ اُن کی کئی باتوں سے اہل علاقہ پریشان ہیں، علما اُن کے اس بیان سے بیزار ہیں۔

۷- سیّد مزمل حسین شاہ نے ایک مقام پر تقریر کی جس میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر بڑا ہی بے باک طعن کیا۔ جس پر حاضرین میں سے نعرہ بلند ہوا "معاویہ پر لعنت" (اعوذ معاذ اللہ)۔ مزمل حسین شاہ نے فوری طور پر اسے منع تو کیا، مگر چند لمحے گزرنے کے بعد اس لعین شخص کا ذکر ان الفاظ میں کیا: "میں اپنے عزیز کو داد دیتا ہوں، اُس کے اپنے جذبات تھے..." [1]

1- ان تمام باتوں کے ثبوت ہمارے پاس محفوظ ہیں۔ جو صاحب تصدیق چاہیں، رابطہ فرمائیں!

و من یکن یطعن فی معاویہ — فذاك كلب من کلاب الهاویہ

(نسیم الریاض، علامہ شہاب الدین خفاجی، ج ۳، ص ۵۲۵)

مولانا مفتی محمد شوکت سیالوی صاحب (خانے وال) نے چند سال قبل ڈیرہ غازی خان میں ایک تقریر کی تھی، جس میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بے احتیاطی سے کئی باتیں نکل گئیں۔ اُن سے ۲۶/۲۹ دسمبر کو فون پر بات ہوئی، تو اُنھوں نے سابقہ کئی باتوں سے اپنا رُجوع کرنا بیان کیا، مگر ابھی تک اُن کا متعین موقف تحریری صورت میں سامنے نہیں آسکا۔ توقع ہے کہ وہ اس نازک مسئلے میں اپنا دوٹوک نظریہ جلد سے جلد شائع کریں گے۔ وباللہ التوفیق!

مولانا محمد حنیف قریشی (راول پنڈی) کے چند غیر محتاط جملے بابت حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ مشہور ہوگئے تھے۔ اس معاملے میں اُن کی وضاحت بھی موجود ہے اور ان کے قریبی ساتھیوں سے معلوم پڑا ہے کہ اب وہ اس سے لاتعلق ہیں۔

علامہ سیّد ریاض حسین شاہ صاحب (ناظم اعلیٰ جماعت اہل سنت پاکستان) کے حوالے سے بھی کئی باتیں گردش میں ہیں۔ سُنید ہے کہ اُنھوں نے علما کی ایک مجلس میں اپنی سابقہ باتوں سے رُجوع اور توبہ کرلی ہے۔ اللہ کرے ایسا ہی ہو!

یاد رکھیں! جب بھی کچھ لوگ بے دھیانی میں یا جاننے کے باوجود صحابہ کرام ایسی بڑی ہستیوں کے بارے میں نامناسب باتیں کر جاتے ہیں، تو جواباً مصلحتاً کچھ لوگوں کو ان کی ذاتیاتی سرزنش کر کے ان کی غیرت کو اشتعال دلا کر اُنھیں یہ باور کرانا پڑتا ہے کہ جیسے آپ حضرات مجمع عام میں ان جلیل القدر شخصیات کی عزتیں اُچھالتے ہیں جس سے ہمارے جذبات مجروح ہوتے ہیں اور بلاریب نبی کریم ﷺ کے قلبِ اطہر کو بھی ٹھیس پہنچتی ہے، تو چلو آپ کا ظرف بھی ماپ لیتے ہیں، ذرا دیکھیں تو سہی کتنے طوفان سمو سکتے ہیں آپ اس میں!!! لہٰذا جن حضرات پر اس قبیل سے کچھ بھی الزام ہوں کہ جن کا علاقہ کسی نہ کسی طرح عقائد سے متصل ہو وہ وضاحت طلبی پر تیدہ اور رنجیدہ نہ ہوا کریں، کیوں کہ جہاں صحابہ کی عزت کا سوال ہو وہاں اپنی نام کی عزت کو قربان کردینا چاہیے۔ ایسے لوگوں کے لیے دامن کی سیاہی دھونے کا بہترین طریقہ یہ ہے وہ اپنا وضاحتی بیان رُجوعی موقف تحریراً تفصیلاً شائع کردیں یا کوئی مضمون یا جامع تحقیق کتابی صورت میں پیش کر دیں۔ اگر طباعت کی بابت وہ کسی قسم کی رُکاوٹ محسوس کریں تو ہمارے ادارہ سے رجوع کریں!

ان شاء اللہ اہل سنت کی مؤید تحریریں اُن کے شایانِ شان شائع کی جائیں گی۔

## ایک خوش گپی کی تجزی

تفضیلیت کو دعویٰ ہے کہ فرشِ گیتی پر اُن کے سوا اہل بیت رسول (پنج تن) کی کما حقہ منقبت سرائی کسی فرد بشر کے لیے ممکن نہیں ہے اور صحابہ تو ویسے ہی ان کے موضوع سے خارج ہیں۔ اور یہی لوگ اپنے آپ کو اہل بیت کا اکلوتا وارث سمجھ بیٹھے ہیں۔ ایسے دعوے اور اس سوچ پر انھیں نظر ثانی کر لینی چاہیے۔ کیوں کہ ایسے خیالات اُن کی صحت کے لیے ہرگز اچھے ثابت نہیں ہو سکتے۔ ایسے خوش خیال حضرات کو ہمارا پیغام ہے کہ صحابہ کرام کی عظمت ورفعت اور ان کے دفاع کے لیے تو ہم کام کی ابتدا تو کر ہی دی ہے۔ عن قریب ہم حضرات اہل بیت علیہم السلام کے فضائل و مناقب اور اُن کے دفاع میں بھی کام شروع کر رہے ہیں، ساتھ ہی ساتھ اُن کے معاملے میں غلو کرنے والوں کی بھی صحیح طرح سے خبر لیں گے۔ ہم ازواج رسول، پسرانِ رسول، بنات رسول، عترت رسول، اقربائے رسول وغیرہم من اہل البیت پر باضابطہ اول تا آخر تحقیقی کام منظر عام پر لائیں گے، اِن کے دن منائیں گے، ان کے نام کی محافل کرائیں گے، ان کے ناموں سے شعبہ جات کو منسوب کریں گے وغیرہ۔ اس لیے کہ ان سب کے بغیر یہ حلقۂ قدسیاں نامکمل رہتا ہے۔

اور ایک بات اچھے سے ذہن نشین کر لی جائے! اول تو ہم کسی کو راستہ نہیں دیں گے، لیکن اگر کسی ناصبی یا رافضی نے اس کش مکش کی آڑ لے کر اپنے مطلب کی فضا بنانے کی جسارت کی، تو یاد رکھو! سب سے پہلے ہمارا سنگ بار قلم اُس کی گناہ گار تحقیق کو رجم کرتا نظر آئے گا۔ نہ ہمیں رفض و تفضیل قبول ہے اور نہ خروج ونصب منظور۔ ان دونوں کا استیصال اہل سنت و جماعت کا طریق ہے اور یہی ہمارا مسلک ہے۔ اللہ! ہمیں اسی پہ موت دے!!

---

## معاویات

''دار الاسلام'' نے حضرت سیدنا امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ کے تعلق سے جملہ موضوعات کو مستقل شعبہ! ''معاویات'' قرار دے کر اس مضمون کے تمام سُنی تحریری و تحقیقی کام کو شائع کرنے کا عزم کیا ہے۔ چناں چہ جولائی ۲۰۱۲ء میں ادارہ نے (۱) ''مَن ہو معاویہ؟'': قاری محمد لقمان کی طباعت سے بسم اللہ ہو چکی تھی، اور یہ بغیر کسی منصوبہ سازی کے چھپی۔ سالِ نو ۲۰۱۳ء جنوری میں ۔ بحمد اللہ سبحانہ۔ ہمارے اس منصوبہ بند کام کا آغاز کتاب ہذا (۲ تا ۹) ''دفاع سیدنا امیر معاویہ

رضی اللہ الجواد الجلیل عنہ" (۲۰۱۳ء) کی طباعت سے ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ (۷) "البشارات العالیہ لمن احب سیدنا امیر معاویہ" معروف بہ "مناقب سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ": مولانا شفقات احمد نقش بندی مجددی زید علمہ وعمرہ، کی شان دار اشاعت بھی وقوع میں آچکی ہے۔ اب کے بار تازہ ترین تحفہ جو ہم پیش کریں گے اُس کا نقشہ کچھ یوں ہو سکتا ہے:

۸- شانِ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ......: علامہ ابو محمد سید دیدار علی شاہ قادری محدث الوری

۹- سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد قادری چشتی

۱۰- فضائل امیر معاویہ/ عماد الاسلام در ذکر امیر شام: مولانا وکیل احمد سکندر پوری

یہ رسالہ تاوقت تحریر دریافت نہیں کیا جا سکا۔ پہلا نام "مرآۃ التصانیف" ص ۲۲۷ سے لیا گیا ہے اور ناشر مطبع مجتبائی، دہلی لکھا ہے۔ جب کہ دوسرا نام پروفیسر اقبال مجددی صاحب نے فاضل سکندر پوری کے "رسائل در دفاع" کے مقدمہ میں ص ۱۰ پر ذکر کیا ہے۔

۱۱- فضائل حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: علامہ قاضی غلام محمود ہزاروی

۱۲- حیات حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: پیر غلام دستگیر نامی

۱۳- شخصیت جناب امیر معاویہ (اختصار مناقب امیر معاویہ رضی اللہ عنہ): علامہ شفقات احمد نقش بندی

۱۴- فضائل امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور مخالفین کا محاسبہ: مولانا محمد صدیق ضیا نقش بندی

۱۵- مناقب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: مولانا ابو الکرم احمد حسین قاسم حیدری رضوی

۱۶- حضرت علی و امیر معاویہ کے درمیان جنگ کیا تھی؟ (ماخوذ از صحابہ کرام کی حقانیت): علامہ محمد شہزاد ترابی

یہاں اُن کتب کی فہرست بھی پیش خدمت ہے جو مسلسل چھپ رہی ہیں اور مارکیٹ میں دست یاب ہیں اور انھیں مکرر چھاپنے کی چنداں حاجت نہیں، تا آں کہ کسی کی طباعت ملتوی ہو جائے:

۱۷- دشمنانِ امیر معاویہ کا علمی محاسبہ: مولانا محمد علی نقش بندی (۲ جلد)

۱۸- النار الحامیہ لمن ذم المعاویہ: مولانا محمد نبی بخش حلوائی

۱۹- امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر ایک نظر: مفتی احمد یار خان نعیمی

۲۰- سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اہل حق کی نظر میں: سید محمد عرفان شاہ مشہدی

۲۱- امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کے جوابات (صرف العنان عن مطاعن معاویہ بن ابی سفیان): علامہ ابو الصالح محمد فیض احمد اویسی

۲۲- حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: مولانا مفتی فضل الدین نقش بندی

۲۳- حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ: پیر محمد مقبول احمد سرور

ان میں بڑے حجم کی کتابیں علاحدہ اور مختصر ضخامت کی مجموعہ کی شکل میں مختلف اداروں سے شائع کروائی جائیں گی۔ ان کے علاوہ (۲۴) القول الرضی: مخدوم محمد ابراہیم ٹھٹھوی نبیرۂ مخدوم محمد ہاشم ٹھٹھوی رحمۃ اللہ علیہ اور (۲۵) حلم معاویہ: امام ابن ابی الدنیا رحمۃ اللہ علیہ نیز (۲۶) تطہیر الجنان: علامہ ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کے اُردو تراجم جاری ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے!

یہ صرف مطبوعہ اُردو مواد کی فہرس ہے، غیر مطبوعہ کم یاب اور عدم دست یاب یا عربی ودیگر زبانوں کی کتب اور اہل سنت کے علاوہ دوسرے مکاتب کے اہل قلم کی نگارشات کی فہرست کا یہاں اندراج نہیں کیا گیا۔ علاوہ ازاں یونی ورسٹی مقالے بھی ہیں، چوں کہ اس وقت اکثر جامعات کے مقالات کی فہارس ہماری رسائی میں نہیں ہیں۔ لہٰذا کافی معلومات نہ ہونے کے باعث ہم یہاں ان کی تفصیل دینے سے قاصر ہیں۔ ان شاء اللہ الحلیم العظیم کسی اہم مقالے کی اشاعت کے ساتھ وہ سلکِ مروارید زینتِ قرطاس بنائی جائے گی۔

اللہ کرے مرحلہ شوق نہ ہو طے ہر لحظہ نیا طور، نئی برقِ تجلی

## تزکِ رضوی

اعلیٰ حضرت امامِ اہل سنت پاسبانِ عظمتِ اہل بیت وکیل اصحابِ رسول سیدنا شاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ۴ رسائل در فضائل حضرت امیر المسلمین سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ تصنیف فرمائے ہیں۔ ان رسائل کا آج تک کوئی سراغ نہیں مل سکا ہے۔ البتہ ان کی نشان دہی آپ کی ذاتی تحریرات سے ہوتی ہے۔ ان کے نام یہ ہیں:

۱- البشری العاجلة من تحف اجلة (۱۳۰۰ھ)

۲- الاحادیث الراویة لمدح الامیر معویة (۱۳۰۳ھ)

۳- عرش الاعزاز و الاکرام لاول ملوك الاسلام

۴- ذب الاھواء الواھیة فی باب الامیر معویة (۱۳۱۲ھ)

سیّدی اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ ربّ العزت کے یہ رسائل اگر عالم کے کسی گوشے میں سلامت موجود ہوئے تو ان شاء اللہ تبارک وتقدس عزتِ صحابہ کی اس نئی تحریک کے برکت سے ایک دن ہم انھیں نکال لائیں گے اور انھیں پُرتپاک طور سے طبع کرکے اہل عالم کے لیے نشر کریں گے۔

ہمارے دوست محترم مولانا حامد علی علیمی زید علمہ وفضلہ نے اعلیٰ حضرت قبلہ کی کتب سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق میسر مواد کو ایک مضمون میں ترتیب دے دیا ہے۔ ربِ کریم کا

کرمِ عظیم شاملِ حال رہا تو بہت جلد یہ مضمون طبع ہو جائے گا۔

رضا کے رسائل کی یہ دریافت رضا فروشی کا دھندا کرنے لیکن اُنؒ کے عقائد سے انحراف کرنے والوں کے گھروں میں کہرام مچا دیں گے، جس طرح کہ ''مطلع القمرین'' کی رونمائی نے ان کے آنگن میں ہل چل مچادی تھی۔ اِلَّا مَنْ شَاءَ اللّٰهُ۔

## اِمتنان با اطمینان

حضرت امیر المومنین ملک المسلمین سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے فضائل و مناقب و دفاع میں رسائل کے اس مجموعہ کی اشاعت میں درج ذیل احباب نے مرکزی تعاون فرمایا۔

مولانا سید شاہ حسین گردیزی صاحب نے حضرت مولانا عبد القادر بدایونی رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ کا ترجمہ چھاپنے کا موقع دیا۔ اور فضیلۃ الشیخ مولانا اسید الحق محمد عاصم قادری مدظلہ (بدایوں، انڈیا) اس کی کمپوزنگ فراہم کی اور دیباچہ بھی تحریر فرمایا۔

علامہ محمد اعظم سعیدی مدظلہ نے علامہ پرہاروی کے رسالہ کا ترجمہ طبع کرنے کا اذن عطا فرمایا۔ اور جناب عبد الاحد قادری صاحب نے ترجمہ کا قدیم نسخہ فراہم کیا۔

حضرت پیر سائیں علامہ غلام رسول قاسمی زید کرمہ (سرگودھا) نے اپنے رسالہ کو چھاپنے کی اجازت مرحمت فرمائی اور آپ کے حکم پر برادر طارق سعید قادری صاحب نے کمپوزنگ بھی ارسال فرمائی۔

مولانا عبد اللہ شمسی مدظلہ (جمعیت اشاعت اہل سنت، کراچی) نے نہایت کم وقت میں شیخ محمد حیات سندھی کے رسالہ کا ترجمہ کیا اور متن و ترجمہ کمپوز کر کے بھیج دیا۔

حافظ اظہر عباس شمس سیالوی مدظلہ نے حضرت علامہ محمد عبد الرشید جھنگوی رضوی رحمۃ اللہ علیہ کے فتویٰ کی کمپوزنگ فراہم کی۔

اور متکلم اسلام کنز العلما سماحۃ الشیخ حضرت ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی صاحب (امیر ادارہ صراط مستقیم پاکستان) نے ۵ جنوری ۲۰۱۳ء کو ''شانِ امیر معاویہ کی بار'' منعقد کر کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی صیانتِ ناموس کی ایک نئی روایت ڈالی ہے، جس نے ہم ایسوں کو کام کرنے کا حوصلہ بخشا۔

فلک نے بھی سیکھے ہیں تیرے سے طور
کہ اپنے کیے پر پشیماں نہیں (آزردہ)

یہ کتاب بھی اسی مبارک موقع کی حشمت و درخشانی کی ارزانی کے لیے شائع کی جا رہی ہے۔

علامہ قاری محمد لقمان قادری صاحب مدظلہ کی مرحلہ وار تشویق اور مشاورت نے بڑا کام کیا۔

محبِ گرامی حسن محمد زاہد قادری کو اللہ شاد رکھے! انھوں نے ماہ دولت کی خواہش پر علامہ حافظ شفقات احمد نقش بندی مجددی دام اللہ ظلہ کی کتاب اپنے ادارے و الضحیٰ پبلی کیشنز، لاہور سے چھاپ دی ہے۔ اللّٰھم زد فزد!

یوم اول عرس حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ
منگل وار ۱۸ صفر ۱۴۳۴ھ / یکم جنوری ۲۰۱۳ء

راقم: محمد رضاءالحسن قادری
مدیر دائرۃ الاسلام، لاہور

# فہرسِ رسائل


۱ رسالہ فی فضل معاویہ: شیخ محمد حیات سندھی
مترجم: مولانا محمد عبداللہ فہیمی سندھی 17

۲ تصحیح العقیدہ فی باب امیر معاویہ: مولانا عبدالقادر بدایونی
ترجمہ: اختلافِ علی و معاویہ: علامہ سیّد شاہ حسین گردیزی 22

۳ حضرت سیّدنا امیر معاویہ کے بارے کیے گئے چند سوالات کے جوابات:
علامہ محمد عبدالرشید جھنگوی 66

۴ صافیہ لما وقع بین علی و معاویہ: پیر سائیں غلامِ رسول قاسمی 91

۵ الناھیہ عن طعن امیر المومنین معاویہ: علامہ عبدالعزیز پرہاروی
ترجمہ: معترضین اور حضرت امیر معاویہ: علامہ محمد اعظم سعیدی 137

# رسالہ فی فضل معاویہ رضی اللہ عنہ

مصنف علامہ محدث فقیہ شیخ محمد حیات سندھی سوئی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 1163ھ)

مترجم: مولانا محمد عبداللہ فہیمی سندھی

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

امام احمد نے اپنی مسند میں روایت کیا ہے ایسی سند کے ساتھ جس میں کوئی حرج نہیں کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اللھم علمہ الکتاب والحساب وقہ العذاب۔

اے اللہ! معاویہ کو کتاب (قرآن) اور حساب کا علم عطا فرما اور اسے عذاب سے بچا!

(مسند الامام احمد بن حنبل رقم الحدیث:27.17152/383)

اور طبرانی نے اوسط میں ضعیف سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا:

اللھم اھدہ بالھدی وجنبہ الردی واغفر لہ فی الآخرۃ والاولی۔

اے اللہ! اسے ہدایت کے طرف رہنمائی فرما، اور ہلاکت سے بچا، دنیا اور آخرت میں اس کی مغفرت فرما دے! (المعجم الاوسط رقم الحدیث:1.1838/498)

اور طبرانی نے ثقہ رجال کے ساتھ روایت کی ہے کہ بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اشھدوا معاویۃ امرکم فانہ قوی امین۔

اپنے امور میں معاویہ (رضی اللہ عنہ) کو گواہ بناؤ، بے شک وہ طاقت ور اور امانت دار ہے۔

(البحر الزخار رقم الحدیث:8.3507/433 مسند الشامیین رقم الحدیث:2.1110/161)

اسی طرح طبرانی نے اوسط میں کیا ہے: بے شک نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں دعا فرمائی کہ

اللهم علمه الكتاب و الحساب و مكنه فى البلاد وقه سوء العذاب.
اے اللہ! معاویہ کو کتاب (قرآن) اور حساب کا علم عطا فرما، اور اسے شہروں کی حکومت عطا فرما اور اسے بُرے عذاب سے بچا۔

(المعجم الکبیر، رقم الحدیث:18،628/252)

اسی طرح طبرانی نے اوسط میں روایت کی ہے کہ حضرت جبریل علیہ السلام نبی اکرم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے، عرض کی:

یا محمد استوص معاوية فانه امين على كتاب الله و نعم الامين هو.
یا رسول اللہ! معاویہ کے حق میں وصیت فرمایئے، بے شک وہ اللہ کی کتاب کے امین ہیں اور عمدہ امین ہیں۔ (المعجم الکبیر، رقم الحدیث:3،3902/73)

اسی طرح طبرانی نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ان الله و رسوله يحبان معاوية.
بے شک اللہ اور اس کا رسول معاویہ سے محبت کرتے ہیں۔

(مجمع الزوائد، کتاب المناقب، باب ما جاء فی معاویۃ بن ابی سفیان، رقم الحدیث:9،15923/441)

اسی طرح طبرانی نے عوف بن مالک سے روایت فرمائی ہے کہ بے شک انھوں نے خواب میں دیکھا کہ معاویہ اہل جنت میں سے ہیں۔ (المعجم الکبیر، رقم الحدیث:18،686/307)

اسی طرح طبرانی نے اعمش سے روایت کی ہے کہ اگر تم معاویہ کو دیکھتے تو البتہ ضرور کہتے کہ یہ مہدی ہیں۔ (المعجم الکبیر، رقم الحدیث:18،691/308)

اور طبرانی نے مضبوط سند کے ساتھ روایت کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

قتلاى و قتلى معاوية فى الجنة.
میرے اور معاویہ کے درمیان جنگ کے مقتولین جنتی ہیں۔

(المعجم الکبیر، رقم الحدیث:18،688/307)

اسی طرح طبرانی نے صحیح رجال کی سند کے ساتھ ابو درداء سے روایت کی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے بعد کوئی ایسا شخص نہیں دیکھا جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ رسول اللہ کی نماز کے مشابہ نماز پڑھتا ہو۔ (مسند الشامیین، رقم الحدیث:1،282/168)

امام بخاری نے اپنی صحیح میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ آپ (ابن عباس) رضی اللہ عنہ نے معاویہ کے حق میں فرمایا: بے شک یہ فقیہ (مجتہد) ہیں اور آپ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت پائی ہے۔

(صحیح البخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم باب ذکر معاویۃ رقم الحدیث:3764، 2/479)

اسی طرح امام بخاری روایت کرتے ہیں:

إِنَّ ابْنِي هٰذَا سَيِّدٌ وَلَعَلَّ اللهَ أَنْ يُّصْلِحَ بِهٖ بَيْنَ فِئَتَيْنِ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ.

بے شک میرا یہ بیٹا سردار ہے اور اللہ سے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کروائے گا۔

(صحیح البخاری، کتاب فضائل اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم باب ذکر مناقب الحسن والحسین، رقم الحدیث:3746، 2/476)

پس تحقیق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور آپ کی جماعت اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اور آپ کی جماعت کے درمیان صلح واقع ہوئی ہے۔ پس یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے سچی گواہی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور اس کی جماعت اسلام پر تھی۔

اسی طرح امام مسلم نے روایت فرمائی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تَمْرُقُ مَارِقَةٌ عِنْدَ فُرْقَةٍ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ يَقْتُلُهَا أَوْلَى الطَّائِفَتَيْنِ بِالْحَقِّ.

مسلمانوں کے تفریق کے وقت دو جماعتوں میں سے جو حق کے زیادہ قریب ہوگی وہ اس فرقہ کو قتل کرے گی۔

(صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ باب ذکر الخوارج و صفاتھم، رقم الحدیث:3423، ص 475)

دوسری روایت میں یہ الفاظ ہیں:

اقرب الطائفتین من الحق.

یعنی دو جماعتوں میں سے جو اس کو قتل کرے گی وہ حق کے زیادہ قریب ہوگی۔

(صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ باب ذکر الخوارج و صفاتھم، رقم الحدیث:3426، ص 476)

پس میں کہتا ہوں کہ قتل کرنے والا گروہ جو تھا وہ جماعت تھی جس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خروج کیا تھا، اور رہا دوسرا گروہ تو وہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت تھی۔ پس یہ ثابت ہوا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت بھی حق پر تھی۔ مگر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت حق سے

زیادہ قریب تھی۔

اسی طرح ترمذی نے حدیث بیان فرمائی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اللھم اجعلہ ھادیا مھدیا واھد بہ۔

اے اللہ! معاویہ کو ہادی ،مہدی اور ذریعہ ہدایت بنادے۔

یہ حدیث حسن غریب ہے۔

(سنن الترمذی، کتاب المناقب، باب مناقب معاویۃ بن ابی سفیان، رقم الحدیث:526/4،3842)

اسی طرح ترمذی نے عمیر رضی اللہ عنہ سے روایت فرمائی ہے کہ آپ نے فرمایا: معاویہ کا ذکر بھلائی کے ساتھ کیا کرو! میں نے نبی کریم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اے اللہ! معاویہ کو ہدایت یافتہ اور اس کو ذریعہ ہدایت بنادے!

(سنن الترمذی، کتاب المناقب، باب مناقب معاویۃ بن ابی سفیان، رقم الحدیث:527/4،3843)

پس میں کہتا ہوں کہ یہ حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ بے شک صحابی رضی اللہ عنہ نے یہ گمان کیا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں نبی کریم ﷺ کی طرف سے دعا مقبول ہوئی ہے۔ پس آپ نے حضرت معاویہ کے ذکر کو منع فرمایا، مگر یہ کہ بھلائی کے ساتھ کیا جائے اور اسی طرح یہ اس کے لیے بھی حکم ہے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان رکھتا ہے۔

امام بخاری نے ام حرام سے روایت فرمائی ہے، آپ فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے:

أَوَّلُ جَيْشٍ مِنْ أُمَّتِي يَغْزُونَ الْبَحْرَ قَدْ أَوْجَبُوا.

میری امت سے پہلا لشکر جو سمندری جہاد کرے گا اس پر جنت واجب ہے۔

ام حرام کہتی ہیں کہ میں نے پوچھا کہ

يَا رَسُولَ اللهِ! أَنَا فِيهِمْ؟

کیا میں بھی اس میں شامل ہوں گی؟

فرمایا:

أَنْتِ فِيهِمْ.

ہاں! تو بھی ان میں ہوگی۔

پھر نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

أَوَّلُ جَيْشٍ مِنْ أُمَّتِي يَغْزُونَ مَدِينَةَ قَيْصَرَ مَغْفُورٌ لَهُمْ.

میری امت کا وہ گروہ جو سب سے پہلے شہر قیصر میں لڑے گا اس کو بخش دیا گیا ہے۔

میں پوچھا کہ

أَنَا فِيهِمْ يَا رَسُولَ اللهِ.

کیا میں اس گروہ میں بھی شامل ہوں گی؟

فرمایا:

لَا.

نہیں۔

(صحیح البخاری کتاب الجہاد و السیر باب ما قیل فی قتال الروم رقم الحدیث:2924 .2/253)

دوسری روایت میں ہے کہ پس وہ اپنے شوہر کو لے کر عبادہ بن صامت کے ساتھ جہاد کرنے کے لیے نکلی۔ یہ پہلے ہیں جنھوں نے معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ جہاد کیا۔

(صحیح البخاری کتاب الجہاد والسیر باب فضل من یصرع فی سبیل اللہ فمات فہو منہم رقم الحدیث:2800 .2/223)

پس اوجبوا کے قول سے اللہ تعالیٰ کی رضامندی، نجات، بخشش اور کامیابی مراد ہے۔ اور یہ کیوں نہ ہو کہ معاویہ اور اس کی جماعت جو اس جنگ میں شریک تھے ان سب کے لیے جنتی کی گواہی ہے اور یہ شرف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے کافی ہے۔

حضرت ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے، آپ نے فرمایا: معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کی ناک کا وہ غبار جو حضور ﷺ کے ساتھ جہاد کے موقع پر واقع ہوا وہ بھی عمر بن عبد العزیز سے ہزار گنا افضل ہے۔ (وفیات الاعیان 3/33)

پس مومن کے لیے مناسب یہ ہے کہ وہ صحابہ سے امیر معاویہ اور ان کے مثل دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم کا ذکر خیر ہی کرے۔ اور جو صحابہ کا اختلاف مروی ہے مناسب نہیں ہے کہ اس کو ظاہر کیا جائے۔ ان کا یہ معاملہ ارحم الراحمین کے سپرد ہے، بے شک وہی مہربان اور معاف فرمانے والا ہے۔

تمّت الرسالة

# اِختلافِ علی و معاویہ رضی اللہ عنہما

## ترجمہ تصحیح العقیدہ فی باب امیر معاویہ

مصنفہ تاج الفحول حضرت شاہ عبدالقادر قادری بدایونی

مترجم: علامہ سیّد شاہ حسین گردیزی

عنوانات


ابتدائیہ: مولانا اسید الحق قادری
استفتا
محاربین کے تین گروہ
ائمہ دین کے اقوال
حضرت حسن کی دست برداری کی اصل وجہ
صحابی کا مرتبہ
خلافت میں اختلاف کے وقت خلیفہ کون تھا؟
خون بہا میں تاخیر کا سبب
امام غزالی کا نقطۂ نظر
ایک شبہہ کا ازالہ
امام شعبی پر اعتراض کا جواب
مشاجرات صحابہ میں سکوت کا حکم
آخری گذارش
سبب تالیف
الجواب
صحابہ پر لفظ باغی کا اطلاق
دونوں گروہ مسلمان تھے
حضرت معاویہ کے لیے دعا
قطعیت اور ظنیت میں فرق
خلافت حضرت معاویہ
اختلاف صحابہ
عمر بن عبدالعزیز کا خواب
مولانا جامی پر اعتراض
حضرت معاویہ پر تنقید زندیقوں کا کام ہے
لعنت یزید
تصدیقات علمائے بدایوں

# ابتدائیہ

حضرت تاج الفحول محب رسول مولانا شاہ عبدالقادر قادری بدایونی کا شمار تیرھویں صدی میں برصغیر کے اجلۂ علما میں ہوتا ہے۔ اپنے زمانے میں آپ امام وقت، مرجع علما، افقہ زمانہ، کاروانِ سنیت کے علم بردار اور قافلۂ تصوف وسلوک کے سالار تھے۔

آپ کی ولادت بدایوں کے مشہور عثمانی خانوادے میں ۱۷؍ رجب ۱۲۵۳ھ/ ۱۸۳۷ء کو ہوئی، سیف اللہ المسلول مولانا شاہ فضل رسول بدایونی آپ کے والد ماجد اور حضرت شاہ عین الحق عبدالمجید قادری آپ کے جد محترم ہیں۔ تعلیم کے ابتدائی مراحل جد محترم اور والد ماجد کے زیر سایہ طے کیے، معقول ومنقول کی اعلیٰ تعلیم استاذ الاساتذہ مولانا نور احمد عثمانی بدایونی اور استاذ مطلق علامہ فضل حق خیرآبادی کی درس گاہوں سے حاصل کی۔ مسند المحدثین الشیخ جمال حنفی مکی سے مکہ مکرمہ میں حدیث سماعت کر کے اجازت اور سند حدیث حاصل کی۔

اپنے والد حضرت سیف اللہ المسلول سے اخذ بیعت کیا اور آپ کی زیر نگرانی سلوک کی منزلیں طے کیں، تکمیل سلوک کے بعد اجازت وخلافت سے نوازے گئے۔

والد ماجد کے حکم اور اجازت سے مدرسہ قادریہ کی مسند درس وتدریس کو رونق بخشی، ایک زمانہ آپ کی درس گاہ سے فیض یاب ہوا، حافظ بخاری سید شاہ عبدالصمد سہسوانی اور استاذ العلما علامہ محب احمد قادری بدایونی جیسے اپنے زمانے کے اجلہ علما آپ کے تلامذہ ومستفیدین میں شامل ہیں۔

احقاق حق اور ابطال باطل کا جذبہ والد محترم سے ورثے میں پایا تھا، اپنے زمانے میں اٹھنے والے بدعقیدگی، گم راہی اور گم راہ گری کے تمام فتنوں کے مقابلے میں مسلک اہل سنت اور عقیدہ حقہ کی حفاظت ودفاع کا فریضہ ایسے حسن وخوبی سے انجام دیا کہ معاصر علما ومشائخ کی نظر میں آپ کا قرب، آپ سے نسبت اور آپ کی محبت سنیت کی علامت قرار پائی۔ نورالعارفین سیدنا شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی قدس سرہ نے آپ کے بارے میں ارشاد فرمایا:

> ''ہمارے دور میں سنیت کی شناخت محبت مولانا عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہے، ہرگز کوئی بدمذہب ان سے محبت نہ رکھے گا۔''

(تذکرۂ نوری، غلام شبر قادری، ص ۲۹، سنی دار الاشاعت لائل پور، پاکستان)

عربی، فارسی اور اردو تینوں زبانوں میں آپ کی تصانیف کا ذخیرہ موجود ہے، جس میں بہت سی کتابیں طبع ہو چکی ہیں اور بعض ہنوز غیر مطبوعہ ہیں۔

۱۷ر جمادی الاولیٰ ۱۳۱۹ھ/ ۱۹۰۱ء بروز اتوار آپ نے وصال فرمایا، درگاہ قادری مجیدی بدایوں میں والد گرامی کے پہلو میں آرام فرما ہیں۔

مرتب رسالہ حضرت سید حسین حیدر حسینی میاں برکاتی مارہروی (ابن سید محمد حیدر ابن سید دلدار حیدر ابن سید منتجب حسین) خانوادۂ برکاتیہ مارہرہ مطہرہ کے چشم و چراغ تھے، جید عالم، واعظ شیریں بیاں، پاکیزہ فکر شاعر، مصنف اور اپنے خانوادے کی روحانی روایات کے امین و وارث تھے، آپ خاتم الاکابر سیدنا شاہ آل رسول قادری برکاتی قدس سرہ کے حقیقی نواسے، تاج دار مارہرہ سیدنا شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی قدس سرہ کے پھوپھی زاد بھائی اور برادر نسبتی تھے، سید شاہ آل عبا بشیر حیدر مارہروی کے والد ماجد اور حضرت سید العلما و حضرت احسن العلما کے حقیقی دادا تھے، آپ کی تعلیم و تربیت مدرسہ قادریہ بدایوں شریف میں حضرت تاج الفحول کے زیر سایہ ہوئی، اپنے نانا حضرت خاتم الاکابر کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے اور اجازت وخلافت سے نوازے گئے، آپ کا وصال مارہرہ مطہرہ میں ہوا، درگاہ برکاتیہ مارہرہ شریف میں بیرون قبہ چبوترے پر آخری آرام گاہ ہے۔ (تاریخ خاندان برکات و مدائح حضور نور)

آپ کے پرپوتے حضرت سید اشرف میاں برکاتی کے بہ قول:

''آپ خاندان برکات کے پہلے شخص تھے جنھوں نے منبر پر بیٹھ کر وعظ کہنا شروع کیا، اس سے پہلے احباب کے درمیان بیٹھ کر گفتگو کے انداز میں وعظ و تلقین کا رواج تھا۔'' (اہل سنت کی آواز مارہرہ جلد ۶ ص ۲۲۸، اکتوبر ۱۹۹۹)

اپنے استاذ حضرت تاج الفحول سے خاص عقیدت و محبت رکھتے تھے، یہی وجہ ہے کہ جب مسئلہ میلاد و قیام کے سلسلے میں مولانا بشیر الدین قنوجی نے تاج الفحول کے رسالہ ''سیف الاسلام'' کا رد ''مطرقۃ الاسلام'' کے نام سے لکھا تو حضرت حسین حیدر صاحب نے قنوجی صاحب کے جواب میں ''صمصام الاسلام'' لکھی، اور اپنے استاذ کی طرف سے دفاع کا حق ادا کر دیا، اس عقیدت و محبت کی وجہ نسبت تلمذ کے علاوہ شاید یہ بھی تھی کہ آپ کے نانا اور پیر و مرشد حضرت خاتم الاکابر نے اپنے اخلاف کو وصیت فرمائی تھی کہ دینی معاملات میں حضرت تاج الفحول سے مشورہ کریں اور ان کی رائے پر اعتماد کریں۔ (سراج العوارف ص ۷۹، تذکرۂ نوری ص ۲۹)

آپ اس وصیت پر سختی سے عمل پیرا رہے، روافض کے عقائد اور ان سے متعلق دیگر معاملات کے سلسلہ میں جب آپ کو حکم شرعی دریافت کرنا ہوا تو آپ نے حضرت تاج الفحول سے رجوع کیا، جس کے نتیجے میں زیرِ نظر رسالہ منظر عام پر آیا۔

یہ رسالہ ''**تصحیح العقیدة فی باب امیر معاویة**'' فارسی زبان میں محاربین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے متعلق ایک سوال کے جواب میں تصنیف کیا گیا، جس کو سید شاہ حسین حیدر صاحب برکاتی مارہروی نے ترتیب دے کر شائع کروایا، پہلی مرتبہ یہ رسالہ مطبع ماہتاب ہند، میرٹھ سے مارچ ۱۸۷۶ء میں شائع ہوا۔

پاکستان کے حضرت علامہ شاہ حسین گردیزی چشتی نے اس کا اُردو ترجمہ کیا اور ''اختلاف علی ومعاویہ'' کے نام سے محدث سورتی اکیڈمی، کراچی سے شائع کیا۔

۱۹۹۸ء میں تاج الفحول اکیڈمی بدایوں نے اس کو دوبارہ شائع کیا۔ ۲۰۰۹ء میں تاج الفحول اکیڈمی، بدایوں نے حضرت تاج الفحول کے چار رسائل کا مجموعہ ''رد روافض'' کے نام سے شائع کیا تھا اس مجموعے میں بھی اس رسالے کو شامل کیا گیا۔ علامہ گردیزی صاحب نے طوالت کے خوف سے رسالے میں موجود عربی وفارسی عبارتیں درج نہیں کی تھیں صرف ان کے ترجمے پر اکتفا کیا تھا، اس تیسری اشاعت میں عربی وفارسی عبارتیں بھی درج کر دی گئیں ہیں اور ترجمے پر بھی نظر ثانی کر لی گئی ہے۔

اس رسالے میں بیان کیے گئے تمام عقائد جمہور اہل سنت کے منتخب عقائد ہیں، انہیں عقائد پر سوادِ اعظم اہل سنت کی بنیاد قائم ہے، ماضی میں بھی خانقاہ عالیہ قادریہ بدایوں سوادِ اعظم کے انہیں عقائد اور اسی مسلک کی مبلغ وترجمان تھی اور آج بھی اس رسالے میں درج تمام عقائد کی صحت و حقانیت کے اعتراف کے ساتھ اسی مسلک سوادِ اعظم کی تبلیغ واشاعت اور ترجمانی کا فریضہ انجام دے رہی ہے۔ فالحمد للہ

ربِّ قدیر ومقتدر سے دُعا ہے کہ اس رسالے کو مفید ونافع اور تاریک دلوں کے لیے نورِ ہدایت کا سامان بنائے۔ مصنف، مترجم اور ناشر کی اس خدمت کو قبول فرماتے ہوئے ان کو اجرِ جزیل عطا فرمائے۔ آمین!

اُسید الحق قادری

خانقاہ قادریہ، بدایوں۔ ۶ رصفر المظفر ۱۴۳۴ھ/ ۲۰ر دسمبر ۲۰۱۲ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الکریم الوہاب، و الصلوۃ و السلام علی من اوتی فصل الخطاب، سیدنا و مولانا محمد الشافع المشفع یوم الحساب، و علی الہ خیر ال و اصحابہ خیر اصحاب و علی سائر الاولیاء و الاحباب۔

## سبب تالیف

جناب رسالت مآب ﷺ کے تمام صحابہ کرام کی تعظیم و تکریم دین متین کے فرائض و واجبات سے ہے اور ان کے بارے میں خیر کے بغیر کف لسان شرع مبین کے لوازمات سے ہے کیوں کہ صحابہ کرام کی فضیلت سرور انام ﷺ کی احادیث اور خداوند ذوالجلال کی کتاب کی آیات سے ثابت ہے وہ اخبار مؤرخین جو سوے اعتقاد کی بنیاد ہیں بعض جاہل راویوں اور لعین رافضیوں سے منقول ہیں جن کے باطل ہونے میں کوئی کلام نہیں۔ اس کے باوجود کچھ لوگ ایسے ہیں جو مذہب اہل سنت و جماعت کے اعتقاد کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن ان کو بعض صحابہ کرام سے سوے عقیدت ہی نہیں ان کے بارے میں استخفاف و اہانت آمیز کلمات استعمال کرتے ہیں اس لیے میں نے صرف دین کے درد اور محبت ایمانی کی بنا پر یہ مسئلہ علماے اہل سنت کی خدمت میں پیش کیا اور اُن سے جواب لے کر افادۂ عام کے لیے اسے طبع کرایا۔ اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو بہتر توفیق عطا فرمائے اور اس کار خیر کا ثواب اس فقیر حقیر کو عطا فرمائے۔ (آمین)

اور اس رسالے کا نام ''تصحیح العقیدۃ فی باب امیر المعاویۃ'' رکھتا ہوں اور ناظرین سے اُمید رکھتا ہوں کہ وہ دعائے خیر میں یاد رکھیں گے اور غلطی و خطا سے درگزر فرمائیں گے۔

و ما توفیقی الا باللہ العلی العظیم۔

فقط

فقیر سیّد حسین حیدر حسینی قادری برکاتی مارہروی

## استفتا

**سوال:** جمہور محققین اہل سنت و جماعت کے مذہب مختار میں محاربین عہد خلافت جناب مرتضوی پر علی الاطلاق حکم کفر صحیح ہے یا نہیں؟

حضرت علی، حضرت زبیر، حضرت معاویہ اور حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم کی تعظیم وتکریم کرنا یعنی لفظ "رضی اللہ عنہم" ان کے لیے لازم ہے یا طعن وتحقیر سے یاد کرنا اور کوئی شخص ان حضرات کی تحقیر سے اہل سنت سے خارج ہوتا ہے یا نہیں؟

## الجواب

محاربین کے تین گروہ:۔

جمہور محققین اہل سنت کے مذہب مختار میں جیسا کہ عقائد، احادیث اور اصول کی کتب معتمدہ سے ثابت ہے خاتم الخلفا، الراشدین حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے محاربین کے تین گروہ تھے جو کہ اس فتنے میں شامل تھے ان میں سے کسی بھی گروہ کو کافر نہیں کہا جا سکتا۔ بہر حال ان تین گروہوں میں فرق یہ ہے کہ جنگ جمل کے محاربین کے سربراہ حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما تھے جو کہ عشرہ مبشرہ سے ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ محبوبہ ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا تھیں، ان کی غرض جدال وقتال نہ تھی بل کہ مسلمانوں کے حال کی اصلاح پیش نظر تھی، لیکن اچانک جنگ چھڑ گئی، ان تینوں حضرات کا رجوع معتمد روایات سے ثابت ہے باوجود اس کے کہ خطائے اجتہادی ایک ثواب کی مستوجب ہے، پھر بھی ان حضرات نے رجوع کیا تو اب جب ان حضرات نے رجوع کر لیا تو ان پر لفظ باغی کا اطلاق حقیقتہً درست نہیں ہے۔ جنگ صفین کے محاربین کے سربراہ حضرت معاویہ اور عمرو بن عاص ہیں[1]۔ یہ دونوں حضرات بھی صحابہ کرام میں سے ہیں یہ بھی اشتباہ میں پڑے اور اپنی غلطی سے بار بار قتل وقتال پر اصرار کرتے رہے اس گروہ نے بھی خطا اجتہادی کی وجہ سے کی لیکن ان کی خطا واجب الانکار ہے۔

---

1- امام عسقلانی "تقریب التہذیب" جو کہ اسماء الرجال کی معتبر کتاب ہے، میں فرماتے ہیں:
"عمرو بن عاص ابن وائل مشہور صحابی ہیں۔ صلح حدیبیہ والے سال مسلمان ہوئے۔ دو بار مصر کے حاکم بنائے گئے، آپ ہی نے مصر فتح کیا اور وہیں انتقال فرمایا۔"

## صحابہ پر لفظ باغی کا اطلاق:۔

ان حضرات پر لفظ باغی کے اطلاق کے بارے میں اختلاف ہے۔ صحیح قول یہی ہے کہ ان حضرات پر لفظ باغی کا اطلاق درست ہے، لیکن جمہور اہل سنت کے مذہب میں ان کی تعظیم وتکریم شرف صحابیت کی وجہ سے ضروری ولازمی ہے اس لیے شرعاً وہ بغاوت وخطا جو عمداً واقع نہ ہوئی ہو فسق وعصیان کو مستلزم نہیں۔ حضور ﷺ کا ارشاد گرامی رُفِعَ عَنْ اُمَّتِی الْخَطَاُ وَ النِّسْیَانُ (میری اُمت سے خطاء ونسیان کو اُٹھالیا گیا ہے) اس پر شاہد ہے اور صحابہ کرام کی خطا میں معاف ہیں یوں کہ یہ حضرات نہ تو معصوم ہیں اور نہ ہی معذور بلکہ عند اللہ ماجور ہیں، اس خطا کی وجہ سے ان کی شان میں بے ادبی کرنا اور ان کی تعظیم وتکریم سے رُکنا اہل سنت سے خارج ہونا ہے اور مذہب اہل سنت میں یہ ہے کہ حضرت علی فرماتے ہیں کہ اخواننا بغوا علینا (ہمارے بھائیوں نے ہم پر بغاوت کی) اس سے زیادہ طعن جناب مرتضوی پر طعن ہے۔ اس مسئلہ کی تفصیل ''احیاء العلوم''، ''یواقیت''، ''شرح فقہ اکبر''، ''مرقاۃ شرح مشکوۃ''، ''مجمع البحار''، ''صواعق محرقہ'' اور ''شفا'' قاضی عیاض میں دیکھنا چاہیے۔

اور وہ جو متاخرین شیعہ وسنی کی بعض کتب مناظرہ میں آتا ہے ان کی بنا تاریخی واقعات اور مبہم ومجمل الفاظ ہیں جنھیں تسلیم وتنزل کے طور پر سلف کی تصریحات عقائد کے خلاف لکھا گیا ہے اور ان پر اعتقاد کا مدار نہیں ہے۔ جمہور محققین حضرات صوفیہ، محدثین، فقہا اور متکلمین کا مذہب مختار یہی ہے اور اس کا انکار کھلی گمراہی ہے۔

## ائمہ دین کے اقوال:۔

یہاں پر بعض ائمہ دین کے اقوال اختصار کے ساتھ نقل کیے جاتے ہیں:

امام عسقلانی ''تقریب التہذیب'' میں حضرت معاویہ پر کلام کرتے ہوئے حضرت ابو سفیان کے بارے میں فرماتے ہیں:

ابن صخر بن حرب بن امیۃ ابن عبد الشمس ابن عبد مناف الاموی ابو سفیان صحابی شھیر اسلم عام الفتح وفات سنۃ اثنین و ثلاثین۔

ابوسفیان بن صخر بن حرب بن امیہ بن عبدالشمس بن عبد مناف الاموی ابوسفیان مشہور صحابی ہیں، فتح مکہ والے سال مسلمان ہوئے ۳۲ھ میں انتقال فرمایا۔

علامہ زرقانی ''شرح مواہب'' میں حضور ﷺ کے کاتبوں کے ذیل میں حضرت ابوسفیان کے متعلق فرماتے ہیں:

اسلم فی الفتح و کان من المؤلفة ثم حسن اسلامه و روی عن النبی ﷺ و عنه ابنه معاویة و ابن عباس۔

فتح مکہ والے سال مسلمان ہوئے، پہلے مؤلفۃ القلوب میں سے تھے، پھر بہترین مسلمان ہو گئے، احادیث رسول ﷺ کی روایت کرتے ہیں اور آپ سے آپ کے بیٹے حضرت معاویہ اور حضرت ابن عباس نے روایت کی ہے۔

اور اسی میں ہے کہ

معاویة بن ابی سفیان بن صخر بن حرب بن امیة الاموی ابو عبد الرحمٰن الخلیفة صحابی اسلم قبل الفتح و کتب الوحی و مات فی رجب سنة ستین و قد قارب الثمانین۔

معاویہ بن ابی سفیان بن صخر بن حرب بن امیہ الاموی ابوعبدالرحمٰن الخلیفہ صحابی تھے۔ فتح مکہ والے سال مسلمان ہوئے، کاتب وحی بھی رہے۔ ۶۰ھ ماہ رجب میں انتقال فرمایا۔ تقریباً اسّی سال عمر تھی۔

امام بخاری نے اپنی صحیح میں لکھا کہ

عن ابن ابی ملیکة قال اوتر معاویة رضی الله عنه بعد العشاء برکعة و عنده مولی لابن عباس فاتی ابن عباس فقال ای ابن عباس دعه فانه قد صحب رسول الله ﷺ۔

حضرت ابن ابی ملیکہ سے مروی ہے کہ حضرت معاویہ نے عشا کی نماز کے بعد ایک رکعت وتر پڑھی۔ آپ کے پاس ابن عباس کے ایک غلام بھی موجود تھے جب حضرت ابن عباس تشریف لائے تو انھوں نے یہ بات آپ سے بیان کی، اس پر حضرت ابن عباس نے فرمایا: ''انھیں چھوڑ یے کہ یہ رسول اللہ ﷺ کے صحابی ہیں۔''

ایک دوسری روایت میں آیا ہے کہ حضرت ابن عباس نے فرمایا:

انه فقیه الحدیث۔ (یہ حدیث کی سمجھ رکھنے والے ہیں)

تو اب صحیح بخاری کی روایت سے حضرت عبداللہ ابن عباس کے ارشاد کے مطابق آپ کا

صحابی وفقیہ ہونا اور آپ پر اعتراض سے رُکنا ثابت ہو گیا۔ حجۃ الاسلام امام محمد غزالی قدس سرہٗ جو علمائے ظاہر و باطن کے امام ہیں، اپنی کتاب ''احیاء العلوم'' میں جو کہ فن تصوف میں اپنی نظیر نہیں رکھتی فرماتے ہیں کہ

اعتقاد اھل السنۃ تزکیۃ جمیع الصحابۃ و الثناء علیھم کما اثنی اللہ سبحانہ تعالٰی و رسولہ صلی اللہ علیہ وسلم و ما جرٰی بین معاویۃ و علی کان مبنیًا علی الاجتھاد۔

اہل سنت کا عقیدہ یہ ہے کہ تمام صحابہ کو پاک سمجھنا اور اُن کی ایسی تعریف و توصیف کرنی جیسے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان کی ہے اور جو کچھ حضرت معاویہ اور حضرت علی کے درمیان ہوا وہ اجتہاد پر مبنی تھا۔

امام شعرانی نے اپنی کتاب ''الیواقیت والجواہر فی بیان عقائد الاکابر'' میں مشائخ کرام کے عقائد حضرت شیخ اکبر کے کلام سے خصوصاً اور دیگر اکابر طریقت کے اقوال سے عموماً جمع کیے ہیں، آپ اس میں آپ فرماتے ہیں:

المبحث الحادی و الاربعون فی بیان وجوب الکف عما شجر بین الصحابۃ و وجوب اعتقاد انھم ماجورون و ذلک لانھم کلھم عدول باتفاق اھل السنۃ سواء من لابس الفتن و من لم یلابسھا کل ذلک احسانًا للظن بھم و حملھم فی ذلک علی الاجتھاد فان تلک الامور مبناھا علیہ و کل مجتھد مصیب و ان المصیب واحد و المخطی معذور ماجور قال ابن الانباری لیس المراد بعدالتھم ثبوت العصمۃ لھم و انما المراد قبول روایاتھم فی احکام دیننا من غیر تکلف بحث عن اثبات العدالۃ و طلب التزکیۃ و لم یثبت لناشی یقدح فی عدالتھم فنحن علی استصحاب ما کانوا علیہ فی زمن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی یثبت خلافہ و لا التفات الی ما یذکرہ بعض اھل السیر فان ذلک لایصح و ان صح فلہ تاویل صحیح و کیف یجوز الطعن فی حملۃ دیننا فنحن لم یاتنا خبر عن نبینا صلی اللہ علیہ وسلم الا بواسطتھم فمن طعن فی الصحابۃ طعن فی نفس دینہ فیجب سد الباب جملۃ لا

بینهما الخوض فی معاویة و عمرو بن العاص و اخر بها و لا ینبغی الاغترار بما نقله بعض الروافض من اهل البیت من کراهتهم فان مثل هذه المسئلة نزعها دقیق و لا یحکم فیها الا رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم فانها مسئلة نزاع بین اولاده و اصحابه رضی الله عنهم قال الکمال بن ابی شریف و لیس المراد بما شجر بین علی رضی الله تعالیٰ عنه و معاویة رضی الله عنه المنازعة فی الامارة کما توهمه بعضهم و انما المنازعة کانت بسبب تسلیم قتلة عثمان کان رای علی ان تاخیر تسلیمهم اصوب اذا المبادرة یؤدی الی اضطراب امر الامة و رای معاویة الی ان المبادرة للاقتصاص منهم اصوب فکل منهما مجتهد ماجور فهذا هوالمراد بما شجر بینهم۔

اکتالیس ویں بحث مشاجرات صحابہ میں خاموشی کے واجب ہونے کے بیان میں۔

اس بات کا اعتقاد رکھنا بھی واجب ہے کہ وہ عنداللہ ماجور ہیں اور بہ اتفاق اہل سنت تمام صحابہ عادل و منصف ہیں جو ان فتنوں میں شریک ہوئے یا کنارہ کش رہے اور ان کے تمام جھگڑوں کو اجتہاد پر محمول کیا جائے ورنہ ان کے بارے میں بُرے گمان کا حساب لیا جائے گا اس لیے کہ ان امور کا منشا ان حضرات پر عیب جوئی کرنا ہے اور یہ بات بھی ہے کہ ہر مجتہد مصیب دو اجر پائے گا اور مخطی معذور و ماجور ہوگا۔

ابن الانباری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ان کی عدالت سے ان کی عصمت کا ثبوت مراد نہیں بل کہ اس سے مراد ان کے اثبات عدالت اور تقویٰ و پرہیزگاری کی بحث کے تکلف میں پڑے بغیر اپنے دین کے سلسلے میں ان کی روایات کو قبول کرنا ہے، اگر کوئی ایسی چیز ہمارے علم میں آئے جس سے صحابہ کی عدالت پر عیب لگ رہا ہو تو ہمیں چاہیے کہ ہم ان کی صحبت رسول کو یاد کریں اور بعض سیرت نگاروں نے جو لکھا ہے وہ قابل التفات نہیں ہے، اس لیے کہ وہ روایات صحیح نہیں ہیں اور اگر صحیح بھی ہوں تو ان کی معقول تاویل بھی ہو سکتی ہے۔

یہ مقام غور ہے کہ یہ کیسے جائز ہو سکتا ہے کہ ہم اپنے دین کے حاملین (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دین لے کر ہم تک پہنچانے والوں) پر طعن کریں۔ ہمیں رسول اللہ سے جو

کچھ بھی ملا ان کے واسطے اور ذریعے سے ملا تو جس نے صحابہ کرام پر طعن و تشنیع کی گویا کہ اُس نے خود اپنے دین پر طعن و تشنیع کی۔ صرف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کے بارے میں نہیں بل کہ تمام صحابہ کرام کے بارے میں زبان طعن و تشنیع دراز نہ کی جائے اور صحابہ کرام کی اہل بیت پر جو نکیر بعض روافض سے منقول ہے اس کی طرف قطعاً توجہ نہ کی جائے کیوں کہ ان حضرات کا یہ جھگڑا بڑا دقیق ہے اور یہ بھی ہے کہ یہ جھگڑا حضور علیہ السلام کی اولاد اور صحابہ کے مابین ہے اس لیے اس کا فیصلہ آپ ہی پر چھوڑ دیا جائے۔ علامہ کمال ابن ابی شریف فرماتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مابین اختلاف کا مقصد حکومت و امارت کا استحقاق نہیں تھا بل کہ اختلاف منازعت کا سبب قتل عثمان رضی اللہ عنہ کے قصاص کا تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ قصاص میں تاخیر کو زیادہ مناسب سمجھتے تھے اور ان کا خیال تھا جلدی سے حکومت میں انتشار و اضطراب پڑے گا اور حضرت معاویہ قصاص میں تعجیل زیادہ مناسب سمجھتے تھے۔ دونوں مجتہد عند اللہ ماجور و مثاب ہیں۔ ان دونوں بزرگوں کا منشائے اختلاف یہی تھا۔

غوث اعظم سیدنا الشیخ عبدالقادر جیلانی ''غنیۃ الطالبین'' میں فرماتے ہیں:

و اما قتاله الطلحة و الزبير و عائشة و معاوية رضوان الله تعالى عليهم اجمعين فقد نص الامام احمد رحمة الله تعالى عليه على الامساك عن ذلك و جميع ماشجر بينهم من منازعة و منافرة و خصومة لان الله تعالى يزيل ذلك من بينهم يوم القيامة كما قال عز من قائل: و نزعنا ما فى صدورهم من غل اخوانا على سرر متقابلين و لان عليا رضى الله عنه كان على الحق فى قتاله لانه كان يعتقد صحة امامته على مابينا من اتفاق اهل الحل و العقد من الصحابة رضى الله عنهم على امامته و خلافته فمن خرج عن ذلك و ناصبه حربا كان باغيا خارجًا على الامام فجاز قتاله و من قاتله من معاوية و طلحة و الزبير رضى الله عنهم طلبوا ثار عثمان بن عفان رضى الله عنه خليفة حق المقتول ظلمًا و الذين قتلوه كانوا فى عسكر على رضى

الله عنه فكل ذهب الي تاويل صحيح فاحسن احوالنا الامساك في ذلك و امرهم الى الله عزوجل و هو احكم الحاكمين و خير الفاصلين و الاشتغال بعيوب انفسنا و تطهير قلوبنا من امهات الذنوب و ظواهرنا من موبقات الامور و اما خلافة معاوية بن ابی سفيان رضی الله عنه فثابتة صحيحة بعد موت علی رضی الله تعالیٰ عنه و بعد خلع الحسن بن علی نفسه من الخلافة و تسليمها الی معاوية رضی الله عنه لرای راه الحسن رضی الله عنه و مصلحة عامة تحققت له و هی حقن دماء المسلمين و تحقيق لقول النبی صلی الله علیہ وسلم فی الحسن رضی الله عنه ابنی هذا سيّد يصلح الله بين فئتين عظيمتين من المسلمين فوجبت امامته بعقد الحسن له فسمی عامه عام الجماعة لارتفاع الخلاف بين الجميع و اتباع الكل لمعاوية لانه لم يكن هناك منازع ثالث فی الخلافة و خلافة مذكورة فی قول النبی صلی الله علیہ وسلم و هو ماروی عن النبی صلی الله علیہ وسلم تدور رحی الاسلام خمسا و ثلثين سنة او ستا و ثلثين او سبعًا و ثلاثين و المراد بالرحی فی هذا الحديث القوة فی الدين و الخمس سنين الفاضلة عن الثلاثين فهو من جملة خلافة معاوية الٰی تمام تسعة عشرة سنة و شهور لان الثلاثين كملت لعلی رضی الله عنه علی ما بينا۔

امام احمد بن حنبل نے حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت زبیر رضی اللہ عنہ، حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے مابین، جھگڑوں، نفرتوں اور دشمنی پر کف لسان کی تفصیل فرمائی ہے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ ان حضرات کو ان باتوں سے قیامت کے دن پاک فرمادے گا جیسا کہ اس کا ارشاد گرامی ہے: و نزعنا ما فی صدورھم من غل اخوانا علی سرر متقابلین (اور جو کچھ ان کے دلوں میں کینہ ہوگا اُسے ہم دور کریں گے۔ بھائی بھائی کی طرح آمنے سامنے تختوں پر رہیں گے) اس جنگ میں حضرت علی حق پر تھے کیوں کہ وہ خود اپنی امامت کی صحت کا اعتقاد رکھتے تھے اور ان کی خلافت و امامت پر صحابہ کرام میں اہل حل وعقد اتفاق فرما چکے تھے،

اس کے بعد جس نے ان کی بیعت کا قلادہ اپنی گردن سے اُتارا وہ باغی اور امام پر خروج کرنے والا تھا۔ اس صورت میں اس کا قتل جائز تھا اور جن حضرات مثلاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے ان سے جنگ کی وہ خلیفہ برحق حضرت عثمان ابن عفان رضی اللہ عنہ کا قصاص طلب کر رہے تھے جن کو ظلماً قتل کیا گیا تھا۔ سب کے قاتل حضرت علی کے لشکر میں تھے۔ ان دونوں گروہ نے اپنی اپنی جگہ صحیح تاویل اختیار کی، ہمارے لیے اس معاملے میں سکوت سب سے بہتر ہے۔ ان حضرات کا معاملہ اللہ رب العزت کے سپرد ہے، وہ احکم الحاکمین اور بہتر فیصلہ کرنے والا ہے۔ ہمارے لیے عیوب سے نفس کی اور گناہوں سے دل کی تطہیر اور موبقات امور سے اپنے ظاہر کو پاک کرنے میں مشغول ہونا زیادہ بہتر ہے۔ اور رہی حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کی خلافت تو وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وفات اور حضرت حسن کی خلافت سے دست برداری اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو سونپ دینے کے بعد ثابت و درست ہے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ غور و فکر کے بعد مصلحت عامہ کو پیش نظر رکھتے ہوئے خلافت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو سپرد کر کے مسلمانوں کو خوں ریزی سے بچا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئی پر پورے اتر آئے کیوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان تھا کہ 'میرا یہ بیٹا سردار ہے، اس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے دو گروہوں میں صلح کرائے گا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی امامت واجب ہو گئی اور اس اتحاد و اتفاق والے سال کو ''عام الجماعت'' (اجتماع کا سال) کہا جانے لگا اس لیے کہ تمام لوگوں نے اختلاف ختم کر کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی اور اس کے علاوہ کوئی تیسرا دعوے دار تھا بھی نہیں۔

حضرت معاویہ کی خلافت کا ذکر احادیث مبارکہ میں بھی آتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ''اسلام کی چکی ۳۵ یا ۳۶ یا ۳۷ سال تک چلتی رہے گی'' اس حدیث میں چکی سے مراد دین کی قوت ہے اور تیس سال سے پانچ سال جو زائد ہیں ان سے حضرت معاویہ کے انیس سالہ زمانہ خلافت کے پانچ سال مراد ہیں، کیوں کہ تیس سال حضرت علی کی خلافت تک مکمل ہو چکے تھے، جیسا کہ ہم نے بیان کیا۔

اسی کتاب میں مزید فرماتے ہیں:

اتفق اهل السنة علی وجوب الکف فیما شجر بینهم و الامساک عن مساویھم و اظھار فضائلھم و محاسنھم و تسلیم امرھم الی اللہ عزوجل علی ما کان و جری اختلاف علی و طلحۃ و الزبیر و عائشۃ و معاویۃ رضوان اللہ علیھم اجمعین علی ما قدمنا بیانہ و اعطاء کل ذی فضل فضلہ کما قال اللہ عزو جل: و الذین جاء وا من بعدھم یقولون ربنا اغفرلنا و لاخواننا الذین سبقونا بالایمان و لا تجعل فی قلوبنا غلا للذین امنوا ربنا انک رء وف رحیم۔ و قال اللہ: تلک امۃ قد خلت لھا ما کسبت و لکم ما کسبتم و لا تسئلون عما کانوا یعملون۔

اہل سنت اس پر متفق ہیں کہ صحابہ کرام کے آپس کے اختلافات اوران کی برائی سے خاموشی اختیار کرنا ضروری ہےاوران کے فضائل ومحاسن کا اظہار کرنا اوران کے تمام معاملات جیسے بھی تھے اللہ تعالیٰ کے سپرد کرنا ضروری ہے۔

حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہم کے اختلافات کے بارے میں پہلے بیان ہو چکا ہےاور ہر صاحب فضل کواس نے حصہ عطا فرمایا ہے جیسا کہ قرآن پاک میں آتا ہے:

''اور وہ لوگ جوان کے بعد آئے یہ دعا کرتے ہیں: اے ہمارے رب! ہم کو بخش دےاور ہمارے بھائیوں کو بھی جو ہم سے پہلے ایمان لا چکے ہیں اور ہمارے دلوں میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ نہ ہونے دے، اے ہمارے رب! تو بڑا شفیق ہے بڑا مہربان ہے۔''

اوراللہ تعالیٰ ایک اور مقام پرارشادفرماتا ہے:

''یہ ایک جماعت جوگزرچکی ان کا کیاان کے سامنے آئے گااور تمھارا کیا تمھارے سامنے آئے گااور جو کچھ وہ کرتے رہےان کی پوچھ گچھ تم سے نہ ہوگی۔''

''غنیۃ الطالبین'' میں حضور غوث اعظم نے اس سلسلے میں متعدد احادیث نقل فرمائی ہیں یہاں ہم ان میں سے کچھ نقل کر رہے ہیں:

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا ذکر اصحابی فامسکوا۔

جب میرے صحابہ کا ذکر ہو تو اپنی زبانوں کو قابو میں رکھو!

اور ایک دوسرے مقام پر فرماتے ہیں:

و ایاکم و ما شجر بین اصحابی فلو انفق احدکم مثل احد ذھباً ما بلغ مد احدھم و لا نصفه۔

میرے صحابہ کے آپس کے اختلاف کے بارے میں خاموش رہو! تم میں اگر کوئی اُحد پہاڑ جتنا سونا خرچ کردے تو ان جیسا ثواب نہیں پا سکتا بلکہ اس کا نصف ثواب بھی حاصل نہیں کرسکتا۔

آپ ﷺ نے مزید ارشاد فرمایا:

لا تسبوا اصحابی فمن سبھم فعلیه لعنة اللّٰه۔

میرے صحابہ کو دشنام (گالی) نہ دو جس نے میرے صحابہ کو دشنام دی اس پر اللہ کی لعنت ہے۔

حضرت اُنس بن مالک سے مروی ہے کہ آپ ﷺ فرماتے ہیں:

طوبٰی لمن رانی و من رای من رانی۔

اس آدمی کے لیے خوش خبری ہے جس نے مجھے دیکھا اور اس شخص کو دیکھا جس نے مجھے دیکھا۔

حضرت اُنس رضی اللہ عنہ سے ایک اور حدیث مروی ہے کہ حضور علیہ السلام فرماتے ہیں:

ان اللّٰه عزوجل اختارنی و اختار لی اصحابی فجعلھم انصاری و جعلھم اصھاری و انه سیجی اٰخر الزمان قوم ینقصونھم الا فلا تواکلوھم الا فلا تشاربوھم الا فلا تناکحوھم الا فلا تصلوا معھم و لا تصلوا علیھم علیھم حلت اللعنة۔

بے شک اللہ تعالٰی نے مجھے پسند کیا اور میرے لیے میرے صحابہ کو، پس انھیں میرا مددگار اور رشتہ دار بنایا، عن قریب آخری زمانے میں ایک قوم آئے گی جو ان حضرات کی تنقیص کرے گی۔ خبردار! ان کے ساتھ کھانا پینا نہ کرنا، خبردار ان کے ساتھ نکاح نہ کرنا، خبردار ان کے ساتھ نماز نہ پڑھنا اور نہ ان پر جنازہ پڑھنا، ان پر لعنت مسلط ہو گئی۔

حضرت جابر سے مروی ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں:

لا یدخل النار احد ممن بایع تحت الشجرۃ۔

جن لوگوں نے (حدیبیہ کے مقام پر) درخت کے نیچے بیعت کی ہے ان میں سے کوئی ایک بھی جہنم میں نہ جائے گا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ

اطلع اللہ علی اھل بدر فقال: اعملوا ماشئتم فقد غفرت لکم۔

اللہ تعالیٰ اہل بدر پر متوجہ ہوا اور فرمایا: میں نے تمھیں معاف کر دیا ہے، اب جو چاہو کرو!

حضرت عبداللہ بن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ

اصحابی کالنجوم فبایھم اقتدیتم اھتدیتم۔

میرے صحابہ ستاروں کی طرح ہیں تو تم نے ان میں سے جس کی بھی اقتدا کی ہدایت پاؤ گے۔

حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور ﷺ فرماتے ہیں:

من مات من اصحابی بارض جعل شفیعًا لاھل تلک الارض۔

میرا جو صحابی جس علاقے میں انتقال کرے گا وہاں کے لوگوں کا شفیع ہوگا۔

حضرت سفیان بن عیینہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

جس نے اصحاب رسول کی اہانت میں ایک کلمہ بھی کہا ہو وہ اہل ہوا میں شامل ہے۔

علامہ قاضی عیاض شفا میں فرماتے ہیں کہ

و من توقیرہ ﷺ و برہ توقیر اصحابہ و برھم و معرفۃ حقھم و الاقتداء بھم و حسن الثناء علیھم و الامساک عما شجر بینھم و معاداۃ من عاداھم و الاضراب عن اخبار المؤرخین و جھلۃ الرواۃ و ضلال الشیعۃ و المنۃ عین الفادحۃ فی احد منھم و ان یلمس لھم فیما نقل من مثل ذلک فیما کان بینھم من الفتن احسن التاویلات و یخرج اصوب المخارج انھم اھل لذلک و لا یذکر احد منھم بسوء و لا یغمض علیہ امرًا بل یذکر حسناتھم و فضائلھم و حمید سیلھم

و یسکت عما وراء ذلک کما قال :اذا ذکر اصحابی فامسکو۔

حضو ﷺ کی تعظیم وتکریم میں یہ بات بھی داخل ہے کہ آپ کے صحابہ کی تعظیم کی جائے ان کے ساتھ نیکی کی جائے ان کے حقوق کو پہچانا جائے اسی طرح ان کی اقتدا کرنی،عمدہ الفاظ میں تعریف وتوصیف کرنی اور ان کے آپس کے اختلافات سے کف لسان کرنا ان کے دشمنوں سے دشمنی کرنا، مؤرخین کے اقوال گمراہ شیعوں اور بدعتیوں کی بے سروپا روایتوں سے احتراز کرنا اور ان کے آپس کے جھگڑوں اور اختلاف کو اچھی تاویلات پر محمول کرنا اور وہ ان تمام باتوں کے اہل بھی ہیں۔اسی طرح انھیں برائی سے یاد نہ کرے بل کہ ان کے حسنات اور فضائل بیان کرے اس کے علاوہ تمام باتوں سے خاموشی اختیار کرے جیسا کہ حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا ہے کہ جب میرے صحابہ کا ذکر ہو تو زبانوں کو قابو میں رکھا کرو!

آگے مزید فرماتے ہیں:

قال رجل للمعافی ابن عمران ابن عمر بن عبد العزیز عن معاویة فغضب و قال لایقاس باصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم احد معاویة صاحبه و صهره و کابته و امنه علی وحیه الخ

ایک آدمی نے حضرت معافی بن عمران بن عبدالعزیز کے سامنے حضرت معاویہ کے بارے میں کچھ بری بات کی تو وہ غصہ میں آ گئے اور فرمایا کہ رسول اللہ کے صحابہ کو کسی پر قیاس نہ کیا جائے۔حضرت معاویہ صحابی ہیں، رسول اللہ کے رشتہ دار ہیں، کاتب رسول ہیں اور وحی کے امین ہیں۔

امام نووی شرح مسلم کتاب الزکوۃ میں فرماتے ہیں کہ

الروایات صریحة فی ان علیا رضی اللہ عنه کان هو المصیب الحق و الطائفة الاخری اصحاب معاویة کانوا بغاةً متاولین و فیه التصریح بان الطائفتین مومنون لا یخرجون بالقتال عن الایمان و لا یفسقون و هذا مذهبنا و مذهب موافقینا۔

اس بارے میں صریح روایات ہیں کہ حضرت علی حق وصواب پر تھے اور حضرت معاویہ کے گروہ نے ان سے بغاوت کی تھی اور اسی میں یہ تصریح بھی ہے کہ دونوں

گروہ مومن ہیں اور اس جدال وقتال سے ایمان سے خارج نہیں ہوئے اور فاسق بھی نہیں ہوئے۔ یہی ہمارا اور ہمارے اصحاب کا مذہب ہے۔

اسی شرح مسلم کی کتاب الفتن میں امام نووی فرماتے ہیں:

و اعلم ان الدماء التی جرت بین الصحابة رضی اللہ عنہم لیست بداخلة فی ھذا الوعید و مذھب اھل السنة و الحق احسان الظن بھم و الامساك عما شجر بینھم و تاویل قتالھم و انھم مجتھدون متاولون لم یقصدوا معصیة و لا محض الدنیا بل اعتقد کل فریق انه الحق و مخالفه باغ فوجبت علیه قتاله لیرجع الی امر اللہ و کان بعضھم مصیباً و بعضھم مخطیاً معذوراً فی الخطاء لان اجتھاد المجتھد اذا اخطا لا اثم علیه و کان علی رضی اللہ عنه ھو الحق المصیب فی تلك الحروب ھذا مذھب اھل السنة۔

جاننا چاہیے کہ وہ خوں ریزی جو صحابہ ﷺ کے مابین واقع ہوئی ہے وہ اس وعید میں داخل نہیں ہے اور اہل سنت و جماعت کا مذہب یہ کہتا ہے کہ ان کے ساتھ حسن ظن رکھو، ان کے آپس کے اختلافات سے خاموشی اختیار کرو اور ان کے جدال وقتال کی تاویل یہ ہے کہ وہ مجتہد اور تاویل کرنے والے تھے۔ انھوں نے یہ اختلاف معصیت اور دنیا کی ہوا وحرص کے لیے نہیں کیا بلکہ ان دونوں گروہوں میں ہر ایک یہ اعتقاد رکھتا تھا کہ وہ حق پر ہے اور اس کا مخالف غلطی پر ہے اس صورت میں قتال واجب تھا تا کہ مخالف گروہ کو اللہ کے راستے کی طرف واپس پھیر دیا جائے چناں چہ اس اجتہاد میں بعض مصیب اور بعض مخطی تھے، لیکن معذور فی الخطا تھے اس لیے کہ مجتہد سے جب خطا ہو جائے تو اسے مجرم نہیں ٹھہرایا جاتا، ہاں اتنی بات ضرور ہے کہ ان جنگوں اور لڑائیوں میں حضرت علی کا اجتہاد مصیب اور درست تھا۔ اہل سنت کا مذہب یہی ہے۔

اسی طرح امام نووی حدیث پاک ''یا عمار تقتلك فئة الباغیة'' (اے عمار! تجھے باغی گروہ قتل کرے گا) کے ضمن میں لکھتے ہیں کہ

قال العلماء: ھذا الحدیث حجة ظاھرة فی ان علیاً کان محقا مصیباً

و الطائفة الاخرى بغاة لكنهم مجتهدون فلا اثم عليهم لذلك كما قد مناه في مواضع۔

علمائے کرام فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حضرت علی کی اصابت اور حق پر ہونے اور دوسرے گروہ کے باغی ہونے پر واضح دلیل ہے چوں کہ دوسرا گروہ بھی مجتہد تھا اس لیے ان پر کوئی گناہ نہیں ہے جیسا کہ ہم نے اس سے پہلے کئی مقامات پر وضاحت کی ہے۔

علامہ زرقانی شرح مواہب میں توقیر صحابہ اور جاہل مؤرخین کی منقولہ روایات طعن و تشنیع سے عدم التفات کی وضاحت کے بعد فرماتے ہیں کہ

و ما وقع بينهم من المنازعات و المحاربات فله محامل و تاويلات و هو ان كلا اداه اجتهاده الى ان الحق ما فعله فتعين عليه و ان كان اخطاء كمعاوية مع على فانه مصيب باتفاق اهل الحق و معاوية ماجور و ان اخطا۔

ان حضرات کے مابین جو منازعات اور محاربات تھے ان کے محامل اور تاویلات ہیں اور وہ یہ ہے کہ ہر ایک نے اپنے اجتہاد کے تقاضے کو پورا کیا، اگر چہ اس میں غلطی بھی ہوئی جیسا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ کیا حالاں کہ با اتفاق اہل حق حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر تھے، لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنی غلطی کے باوجود عند اللہ ماجور ہیں۔

علامہ زرقانی اسی شرح مواہب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خصائص کے بیان میں فرماتے ہیں:

منها ان اصحابه كله عدول بتعديل الله تعالى و تعد يله عليه السلام لظواهر الكتاب نحو: محمد رسول الله و الذين معه الأية، و السنة فتقبل رواياتهم كما نص عليه ابن الانبارى و غيره و اشار اليه بقوله فلا يبحث عن عدالة احد منهم فى شهادة و لا رواية كما يبحث عن سائر الرواة و غيرهم لانهم خير الامة و من طرء منهم قادح كسرقة و زنا عمل بمقتضاه و لكن لا يفسقون بما يفسق به غيرهم كما ذكره جلا المحلى فى شرح جمع الجوامع فتقبل رواياتهم و

شهاداتهم و لو وقعت کبیرة من بعضهم اقیم حدها۔
تمام صحابہ تعدیل الٰہی اور تعدیل حضور ﷺ کے ساتھ عادل ہیں جس کا ثبوت ظواہر کتاب وسنت سے ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: محمد رسول اللہ و الذین معہٗ الآیۃ، تو ان کی روایات قبول کی جائیں گی، علامہ ابن الانباری نے اس طرف اپنے اس قول میں اشارہ کیا ہے کہ دوسرے راویوں کی طرح ان کی شہادت اور روایت میں کسی کو بحث نہیں کرنی چاہیے کیوں کہ یہ خیر الامت ہیں اور جن حضرات سے چوری اور زنا ایسی غلطی سرزد ہوئی ہے اُسے اقتضائے بشری پر محمول کیا جائے گا اور جس عمل سے دوسروں کو فاسق کہا جاتا ہے اس عمل سے صحابہ کو فاسق نہیں کہا جا سکتا جیسا کہ علامہ جلال الدین محلی نے شرح جمع الجوامع میں لکھا ہے کہ ایسے افراد کی روایت اور شہادت قبول کی جائے گی، ہاں یہ ضرور ہے کہ اگر ان میں سے کسی سے گناہ کبیرہ سرزد ہوا تو اس پر حد لگے گی۔

## دونوں گروہ مسلمان تھے:۔

علامہ زرقانی نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مابین صلح والی حدیث کی شرح میں لکھا ہے کہ

و فیه انه لم یخرج احد من الطائفتین فی تلک الفتنة بقول او عمل عن الاسلام اذ احدهما مصیبة و الاخری مخطئة و کل منهما ماجور۔

اس فتنے میں شامل دونوں گروہوں میں کوئی ایک بھی نہ قولاً اور نہ فعلاً اسلام سے خارج ہوا، مگر ایک گروہ مصیب اور دوسرا خطی تھا اور دونوں ہی اجر وثواب کے مستحق ہیں۔

## حضرت حسن کی دست برداری کی اصل وجہ:۔

علامہ قسطلانی شرح بخاری باب علامات النبوۃ میں حدیث و لعل اللہ یصلح به فئتین من المسلمین (اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے مسلمانوں کے دو گروہوں کے درمیان صلح کروائے گا) کے ذیل میں فرماتے ہیں کہ

فئتین ای الطائفتین طائفة معاویة بن ابی سفیان و طائفة الحسن و کانت اربعین الفا بایعوه علی الموت ، و کان الحسن احق الناس لهذا

الامر فدعاه ورعه الى ترك الملك رغبة فيما عند الله و لم يكن ذلك لعلة و لا لقلة و قوله من المسلمين دليل على انه لم يخرج احد من الطائفتين فى تلك الفتنة من قول او فعل عن الاسلام اذ احدى الطائفتين مصيبة و الاخرىٰ مخطئة ماجورة۔

فئتین سے مراد حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کا گروہ اور حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ کا گروہ ہے، جنھوں نے اُن کے ہاتھ پر مرنے کی بیعت کی ہوئی تھی ایسے لوگوں کی تعداد چالیس ہزار تھی۔ خلافت کے سب لوگوں سے زیادہ حق دار حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ تھے لیکن اُن کے ورع و تقویٰ اور رغبت مع اللہ نے انھیں دنیاوی حکومت سے دور رکھا۔ آپ کی طرف سے صلح کی پیش کش کم زوری اور قلت لشکر کی وجہ سے نہیں تھی، حدیث پاک میں لفظ المسلمین اس بات کی دلیل ہے کہ اس فتنے میں شامل دونوں گروہوں میں سے کوئی بھی قولاً اور فعلاً اسلام سے خارج نہیں ہوا، ان دونوں میں سے ایک مصیب اور دوسرا مخطی ہے، لیکن عند اللہ دونوں ماجور و مثاب ہیں۔

## حضرت معاویہ کے لیے دعا:۔

حدیث پاک میں وارد ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ کے لیے دعا کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

''اے اللہ! تو ان کو ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنا، اور ان کے ذریعے ہدایت دے!''

اس حدیث کی شرح کے ضمن میں ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں فرماتے ہیں:

لا ارتیاب ان دعا النبی صلی اللہ علیہ وسلم مستجاب فمن کان هذا حاله کیف یرتاب فی حقه۔

بے شک نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا مستجاب ہے تو جس کی ایسی حالت ہے اس کے بارے میں کیسے شک کیا جا سکتا ہے۔

## صحابی کا مرتبہ:۔

یہی ملا علی قاری مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں دوسروں پر صحابہ کرام کی فضیلت بیان کرتے ہوئے

لکھتے ہیں کہ

سئل لابن المبارک ایھما افضل معاویة او عمر بن عبد العزیز فقال الغبار الذی دخل فی انف فرس معاویة مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم خیر من مثل عمر بن عبد العزیز کذا کذا مرة۔

اگر کوئی آدمی حضرت ابن مبارک سے حضرت معاویہ اور حضرت عمر بن عبد العزیز کے بارے میں سوال کرتا کہ ان میں سے کون افضل ہے تو آپ فرماتے حضور علیہ السلام کے ساتھ جاتے ہوئے حضرت معاویہ کے گھوڑے کی ناک میں جو غبار داخل ہوا وہ عمر بن عبد العزیز سے بہتر ہے۔

## قطعیت اور ظنیت میں فرق:۔

بحر المذاہب میں ہے کہ

اجمع اهل السنة و الجماعة علی وجوب تعظیم الصحابة و الکف عن ذکرهم الا بخیر لما ورد من الآیات و الاحادیث فی فضائلهم و مناقبهم و وجوب الکف عن الطعن فیهم عموماً۔

اہل سنت و جماعت کا تعظیم صحابہ کے وجوب، ان کی اچھی باتوں کے ذکر اور ناپسندیدہ باتوں سے خاموشی پر اجماع ہے اس لیے کہ آیات و احادیث ان کے فضائل و مناقب میں وارد ہیں ان حضرات کے بارے میں طعن و تشنیع سے زبان کو روکنا واجب ہے۔

وہ آیات کریمہ اور احادیث مبارکہ جو عمومیت کے ساتھ صحابہ کی فضیلت میں تھیں لکھنے کے بعد فرماتے ہیں کہ

و ما نقله ارباب السیر فی بعضهم کمعاویة و عمرو بن العاص و مغیرة بن شعبة و غیرهم رضی اللہ عنهم یغمض عنه و لا یسمع اذ فضل صحبتهم مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم قطعی و ما نقل ظنی فلا یزاحم القطعی و ایضاً فقد قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا ذکر اصحابی فامسکوا و الواجب علی کل من سمع شیئاً من ذلک ان یلبث فیه و لا ینسبه الی

احدهم لمجرد رواية فی کتاب او سماعة من شخص بل لا بد ان یبحث عنه حتی یصح عنده نسبته الی احدهم فحینئذ الواجب ان یلتمس لهم احسن التاویلات اصوب المخارج اذهم اهل لذلک و ما وقع بینهم من المنازعات و المحاربات فله محامل و تاویلات۔

ارباب سیر نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ اور حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اس سے صرف نظر کرنی چاہیے اور ان کی باتوں پر توجہ نہیں دینی چاہیے اس لیے کہ ان کی فضیلتِ صحبت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم قطعی ہے اور ارباب سیر کے اقوال ظنی ہیں اور جو چیز ظن سے منقول ہو وہ قطعی سے مزاحم نہیں ہو سکتی۔ اس کے علاوہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جب میرے صحابہ کا ذکر ہو تو اپنی زبانوں کو قابو میں رکھا کرو اور جو آدمی بھی ان حضرات کے بارے میں کوئی اس قسم کی بات سنے تو اس پر واجب ہے کہ وہ اس میں غور کرے صرف کسی کتاب میں دیکھنے یا کسی شخص سے سننے سے ان کی طرف نسبت نہ کرے، غور وخوض کے بعد جب ایک چیز ثابت ہو جائے تو ضروری ہے کہ اس کی اچھی تاویل کرے اور اُسے درست مخارج پر محمول کرے اس لیے کہ وہ اس (حسن ظن) کے اہل ہیں، اور ان کے درمیان جو اختلافات اور جنگیں واقع ہوئیں ان کی تاویلیں ہیں۔

## خلافت میں اختلاف کے وقت خلیفہ کون تھا؟۔

اسی طرح صاحب بحرالمذاہب ائمہ دین کے اقوال نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ

فتلخص ان معاویة رضی اللہ عنہ لم یکن فی ایام علی رضی اللہ عنہ خلیفة و انما کان خلیفة حق و امام صدق بعد علی رضی اللہ عنہ عند تسلیم الحسن رضی اللہ عنہ امر الخلافة لہ و ان هذا التسلیم لم یکن اضطراریا بل اختیاریا و انہ لم یستحق الشین و الطعن و لا یباح لہ السب و اللعن فالطاعن فیہ مطعون طاعن فی نفسہ و دینہ۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دور میں خلیفہ نہیں تھے بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وفات اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے امر خلافت ان کے سپرد کرنے کے بعد وہ خلیفہ

برحق اور امام صادق مقرر ہوئے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا خلافت سے دست بردار ہونا اضطراری نہیں بل کہ اختیاری تھا۔ ان پر عیب جوئی اور طعنہ زنی سے باز رہنا چاہیے اور دشنام طرازی سے احتراز کرنا چاہیے ان پر طعنہ زن خود مطعون ہے بل کہ وہ اپنے نفس اور دین پر طعنہ زنی کر رہا ہے۔

علامہ ابن حجر مکی ''صواعق محرقہ'' میں فرماتے ہیں کہ

و من اعتقاد اهل السنة و الجماعة ان ماجرى بين على و معاوية من الحروب فلم يكن لمنازعة معاوية لعلى رضى الله عنه فى الخلافة للاجماع على حقيتها لعلى فلم تهيج الفتنة بسببها و انما هاجت بسبب ان معاوية و من معه طلبوا من على تسليم قتلة عثمان رضى الله عنه اليهم لكون المعاوية ابن عمه فامتنع على ظنا منه ان تسليمهم اليه على الفور مع كثرة عشائرهم يؤدى الى اضطراب و تزلزل فى امر الخلافة۔

یہ بات اہل سنت و جماعت کے اعتقاد میں شامل ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مابین جو لڑائیاں ہوئی ہیں اس پر اجماع ہے کہ وہ استحقاق خلافت میں نہ تھیں اور جو فتنے برپا ہوئے ان کا سبب بھی یہ نہ تھا بل کہ اس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے چچا زاد بھائی ہونے کی حیثیت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے قاتلین عثمان کو مانگتے تھے، حضرت علی انھیں سپرد کرنے سے یہ گمان کرتے ہوئے احتراز کر رہے تھے کہ ان قاتلین کے رشتہ داروں کی کثرت کی وجہ سے ان کی فوری سپردگی سے اختلاف پھیلے گا اور نظامِ حکومت تہ و بالا ہو کر رہ جائے گا۔

علامہ ابن حجر اسی ''صواعق محرقہ'' کے ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ

و من اعتقاد اهل السنة و الجماعة ايضًا ان معاوية رضى الله عنه لم يكن فى ايام على رضى الله عنه خليفة و غاية اجتهاده انه كان له اجر واحد و اما على رضى الله عنه فكان له اجران اجر على اجتهاده و اجر على اصابته بل عشرة اجور۔

اہل سنت کے اعتقاد میں یہ بات بھی داخل ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی موجودگی میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خلیفہ نہ تھے البتہ انھیں اپنے اجتہاد کا ایک اجر ضرور ملے گا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ایک اجر صرف اجتہاد پر اور دوسرا اجتہاد کے درست ہونے پر ملے گا بل کہ دس اجر ملیں گے۔

## خلافت حضرت معاویہ:۔

"صحیح بخاری" کی وہ حدیث جو پیچھے مذکور ہوئی جس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے امام حسن کے بارے میں فرمایا تھا کہ میرا یہ بیٹا سردار ہوگا، اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے دو گروہوں کے درمیان صلح کروائے گا، اس حدیث کے تحت علامہ ابن حجر مکی "صواعق محرقہ" میں فرماتے ہیں:

فكان توجيهه صلی اللہ علیہ وسلم لوقوع الاصلاح بين الفئتين من المسلمين فيه دلالة على صحة ما فعله الحسن رضى الله عنه و على انه مختار فيه و على ان تلك الفوائد الشرعية و هى صحة خلافة معاوية فالحق ثبوت الخلافة لمعاوية من حينئذ و انه بعد ذلك خليفة حق و امام صدق كيف و قد اخرج الترمذى و حسنه عن عبد الرحمن بن ابى عميرة الصحابى عن النبى صلی اللہ علیہ وسلم انه قال لمعاوية اللهم اجعله هاديا مهديا و اخرج احمد فى مسنده عن العرباض ابن سارية سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم يقول: اللهم علم معاوية الكتاب و الحساب و قه العذاب فتامل دعاء النبى صلی اللہ علیہ وسلم فى الحديث الاول بان الله يجعله هاديا مهديا الحديث حسن فهو مما يحتج به على فضل معاوية و انه لا ذم يلحقه بتلك الحروب لما علمت انها كانت بغية على اجتهاد لان المجتهد اذا اخطاء لايلام عليه و لا ذم يلحقه بسبب ذلك لانه معذور و لذا كتب له اجر و مما يدل بفضله ايضًا الدعاء له فى الحديث الثانى و لا شك ان دعاءه صلی اللہ علیہ وسلم مستجاب فعلمنا منه انه لا عقاب على معاوية فيما فعل بل له الاجر كما تقرر و قد سمى النبى صلی اللہ علیہ وسلم فئة مسلمين فدل على بقاء حرمة الاسلام و انهم فئتان

على حد سواء فلا فسق و لا نقص يلحق احد بهما لما قررناه و فئة معاوية و ان كانت باغية لكنه بغي لا فسق۔

اس حدیث میں حضور علیہ السلام نے مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں کے مابین صلح کا ذکر فرمایا اور یہ دلیل ہے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی صلح کے درست ہونے کی دوسری بات یہ ہے کہ اس سے صلح کے بارے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا اختیار بھی ثابت ہوتا ہے۔ تیسری بات یہ ہے کہ اس سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا صحیح ہونا بھی ثابت ہوا۔ حق بات تو یہ ہے کہ اس صلح کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت ثابت ہو گئی اور وہ اس کے بعد خلیفہ برحق اور امام صادق قرار پائے۔

امام ترمذی نے روایت کی ہے اور اس روایت کو حسن قرارا دیا ہے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی عمیرہ حضور علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: اللھم اجعله هاديا مهديا (اے اللہ! معاویہ کو ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنا) اور امام احمد اپنی مسند میں روایت کرتے ہیں کہ حضرت عرباض بن ساریہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور علیہ السلام کو فرماتے ہوئے سنا کہ ”اے اللہ! معاویہ کو کتاب اور حساب کا علم عطا فرما اور اس کو عذاب سے بچا!“

پہلی حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے لیے یہ دعا فرمارہے ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو ہادی و مہدی بنائے۔ یہ حدیث حسن ہے اور اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی فضیلت میں پیش کیا جا سکتا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور آپ کے مابین جو جنگیں ہوئیں ہیں ان میں آپ پر انگشت نمائی نہیں کی جاسکتی کیوں کہ وہ جنگیں اجتہاد پر مبنی تھیں اور اگر مجتہد غلطی کرے تو اس کا عذر معقول ہونے کی وجہ سے اس کی ملامت اور مذمت نہیں کی جائے گی۔ اسی غلطی کی وجہ سے تو وہ ایک اجر کا مستحق ہو رہا ہے۔

دوسری حدیث میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے لیے دعا فرمارہے ہیں اور دعائے رسول یقیناً مستجاب و مقبول ہے چناں چہ اس سے یہ معلوم ہوا کہ جو کچھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس سلسلے میں کیا ہے اس پر انہیں اجر ملے گا۔ حدیث مذکورہ میں فئتين من المسلمين کا لفظ ہے جو ان کے اسلام کی بقا پر دلالت کر رہا ہے۔ دونوں گروہ علاحدگی میں برابر ہیں کسی کی تفسیق و تنقیص درست نہیں۔ اگر چہ

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا گروہ باغی تھا، لیکن اس کو فاسق نہیں کہا جائے گا۔
علامہ ابن حجر مکی "صواعق محرقہ" میں فرماتے ہیں:

و اماما یستبحه بعض المبتدعة من سبه و لعنه فله فیه اسوة ای اسوة بالشیخین و عثمان و اکثر الصحابة فلا یلتفت لذلك و لا یقول علیه فانه لم یصدر الا من قوم حمقاء جهلاء فلعنهم الله و خذلهم اقبح اللعنة و الخذلان و اقام علی رءوسهم من سیوف اهل السنة ما وضح الدلائل و البرهان۔

یہ جو بعض بدعتی لوگ کہتے ہیں کہ "جس نے ان حضرات کو گالی دی اور ان پر لعنت بھیجی اس کے لئے طریقہ ہے۔" یعنی حضرات شیخین اور حضرت عثمان کا طریقہ ہے ان کے اس قول کا کوئی اعتبار نہیں کیوں کہ ایسی باتیں اکثر جہلا کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں پر اللہ کی لعنت ہو اور ذلیل و رسوا ہوں اہل سنت کے واضح دلائل و براہین کی تلواریں ایسے لوگوں کے سروں پر لٹک رہی ہیں۔

## خون بہا میں تاخیر کا سبب:۔

علامہ ابن ہمام "مسایرۃ" میں فرماتے ہیں:

و ما جری بین معاویة و علی رضی الله عنه کان مبنیًا علی الاجتهاد و لا منازعة من معاویة اذ ظن علی رضی الله عنه ان تسلیم قتلة عثمان مع کثرة عشائرهم و اختلاطهم بالعسکر یؤدی الی اضطراب امر الامامة خصوصًا فی بدایتها و التاخیر اصوب الی ان یتحققوا التمکن منه و یلتقطهم فان بعضهم عزم علی الخروج علیٌ و قتله لما نادی یوم الجمل بان یخرج عنه قتلة عثمان علی ما نقل فی القصة من کلام الاشتر النخعی ان صح۔ والله اعلم۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جنگ منازعت اور جھگڑے پر نہیں، اجتہاد پر مبنی تھی۔ حضرت علی کا خیال تھا کہ قاتلانِ عثمان بڑے قبیلے والے ہیں اور فوج میں شامل ہو گئے ہیں اب اگر کوئی فوری کارروائی سامنے آتی ہے تو اس سے

نظام خلافت درہم برہم ہو جائے گا اس لیے تاخیر زیادہ مناسب ہے یہاں تک کہ ان پر مکمل کنٹرول نہ ہو جائے کیوں کہ اشتر نخعی سے یہ بات منقول ہے کہ جنگ جمل کے دن حضرت علی نے آواز دی کہ قاتلین عثمان ہم سے علاحدہ ہو جائیں تو ان لوگوں نے آپ پر بھی خروج اور قتل کی تدبیر سوچنی شروع کر دی۔

## اختلافِ صحابہ:۔

''شرح عقائد نسفی'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بیان میں ہے کہ

و ما وقع من المخالفات و المحاربات لم یکن من نزاع فی خلافة بل عن خطاء فی الاجتهاد۔

ان میں جو جنگیں اور مخالفتیں ہوئیں وہ استحقاقِ خلافت میں نہیں تھیں بل کہ خطائے اجتہادی تھی۔

علامہ خیالی اس کے حاشیہ میں فرماتے ہیں:

قوله بل عن خطاء فی الاجتهاد فان معاویة و حزابه بغوا عن طاعته مع اعترافهم بان افضل اهل زمانه و انه الاحق بالامامة بشبهة هی ترك القصاص عن قتلة عثمان رضی الله عنه۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے گروہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اس اعتراف کے باوجود کہ وہ اہل زمانہ سے افضل اور امامت کے زیادہ حق دار ہیں قاتلین عثمان سے قصاص نہ لینے کے شبہہ میں بغاوت کر دی۔

ملا علی قاری ''شرح فقہ اکبر'' میں لکھتے ہیں:

لا تذکر الصحابة الا بخیر یعنی و ان صدر من بعضهم بعض مافی صورة شر فانه اما کان عن اجتهاد او لم یکن علی وجه فساد من اصرار و عناد بل کان رجوعهم عنه الی خیر معاوینا علی حسن الظن بهم بقوله علیه السلام: خیر القرون قرنی۔ و بقوله علیه السلام: اذا ذکر اصحابی فامسکوا و لذا ذهب جمهور العلماء الی ان الصحابة کلهم عدول قبل فتنة عثمان رضی الله عنه و علی رضی

اللہ عنہ و کذا بعدھا و لقولہ علیہ السلام اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم۔ رواہ الدارمی و ابن عدی و غیرھما۔ قال ابن دقیق العید فی عقیدتہ مانقل فیما شجر بینھم و اختلفوا فیہ فمنہ ما ھو باطل و کذب فلا یلتفت الیہ و ما کان صحیحا اولناہ تاویلا حسنا لان الثناء علیھم من اللہ سابق و مانقل من الکلام اللاحق محتمل للتاویل و المشکوک و الموھوم و لا یبطل المحقق و العلوم۔

صحابہ کا ذکر خیر ہی کرو اگر ان میں کسی کی کچھ ایسی باتیں ہیں جو بظاہر شر نظر آتی ہیں تو وہ یا تو اجتہاد کی قبیل سے ہیں یا ایسی ہیں جن سے ان کا مقصد فساد و عناد نہیں بل کہ ان حضرات سے حسن ظن کی بنا پر خیر پر محمول کرنا چاہیے کیوں کہ حضور علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے کہ ''سب سے بہتر زمانہ میرا ہے'' اور مزید ارشاد فرمایا کہ ''جب میرے صحابہ کا ذکر ہو تو خاموش رہو!'' اسی لیے جمہور علما کا قول ہے کہ تمام صحابہ کرام قتل عثمان اور اختلاف علی و معاویہ کے پہلے بھی اور بعد بھی عادل ہیں۔ حضور علیہ السلام کا ارشاد ہے جسے دارمی اور ابن عدی نے روایت کیا ہے کہ ''میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں، تو ان میں سے جس کی بھی اقتدا کرو گے، ہدایت پا جاؤ گے۔'' علامہ ابن دقیق العید فرماتے ہیں کہ ''مشاجرات صحابہ میں دو قسم کی روایتیں منقول ہیں ایک باطل اور جھوٹ، یہ تو قابلِ اعتنا ہی نہیں اور دوسری صحیح روایتیں، ان کی اچھی اور مناسب تاویل کرنی چاہیے کیوں کہ اللہ تعالیٰ پہلے ان کی تعریف و توصیف فرما چکا ہے اور بعد میں جو باتیں ان سے منسوب یا منقول ہیں وہ قابل تاویل ہیں اس لیے کہ محقق و معلوم کو مشکوک و موہوم چیز باطل نہیں کر سکتی۔

ملا علی قاری ''شرح فقہ اکبر'' میں فرماتے ہیں:

و اما ما وقع من امتناع جماعۃ من الصحابۃ عن نصرۃ علی رضی اللہ عنہ و الخروج معہ الی المحاربۃ و من محاربۃ طائفۃ منھم کما فی حرب الجمل و الصفین فلا یدل علی عدم صحۃ خلافتہ و لا علی تضلیل مخالفیہ فی ولایتہ اذ لم یکن ذلک عن نزاع فی حقیۃ امارتہ بل کان عن خطاء فی اجتھاد ھم حیث انکروا علیہ ترک القوم من

فتلة عثمان رضی اللہ عنه و المخطی فی الاجتهاد و لایضلل و لا یفسق علی ما علیه الاعتماد۔

اور یہ جو بعض صحابہ حضرت علی کی مدد ونصرت سے باز رہے، اور کچھ نے ان کے ساتھ جنگ کرنے کے لیے خروج کیا، جیسا کہ جنگ جمل وصفین میں ہوا تو اس چیز سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا خلیفہ نہ ہونا ثابت نہیں ہوتا اور نہ ہی مخالفین کی گم راہی ثابت ہوتی ہے کیوں کہ اختلاف ونزاع آپ کی امارت وخلافت کے حق ہونے میں نہیں تھا بل کہ اختلاف قاتلانِ عثمان سے جلد یا بدیر بدلہ لینے میں تھا اس میں بھی اختلاف اجتہادی تھا، لہذا معتمد قول کے مطابق اختلاف کرنے والوں کو نہ گم راہ کہا جائے گا نہ فاسق۔

اسی ''شرح فقہ اکبر'' میں ہے کہ

و قد کان امر طلحة و الزبیر خطاء غیر انهما فعلا ما فعلا عن اجتهاد و کان من اهل الاجتهاد فظاهر الدلائل توجب القصاص علی قتل العمد و استیصال شان من قصد دم امام المسلمین بالاراقة علی وجه الفساد فاما الوقوف علی الحاق التاویل الفاسد بالصحیح فی حق ابطال المؤاخذة فهو علم خفی فاز به علی کما ورد عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انه قال له انك تقاتل علی التاویل کما تقاتل علی التنزیل و قد ندما علی ما فعلا و کذا عائشة رضی اللہ عنها ندمت علی ما فعلت و کانت تبکی حتی تبل خمارها ثم کان معاویة رضی اللہ عنه مخطئًا الا انه فعل ما فعل عن تاویل فلم یصر به فاسقا و اختلف اهل السنة و الجماعة فی تسمیة باغیا فمنهم من امتنع من ذلك و الصحیح قول من اطلق لقوله علیه السلام لعمار: تقتلك الفئة الباغیة۔

حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کا حضرت علی سے جنگ کرنا تھا تو خطا مگر وہ حضرات مجتہد تھے، انھوں نے جو کیا اپنے اجتہاد کی بنیاد پر کیا۔ کیوں کہ دلائل شرع کا ظاہر قتل عمد پر قصاص کو واجب قرار دیتا ہے۔ نیز اس بات کو بھی واجب قرار دیتا ہے کہ جس نے فتنہ وفساد کے ذریعے امام المسلمین کا خون بہانے کی جرات کی اس کے

فتنے کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا جائے۔ رہی یہ آگاہی کہ تاویل فاسد مواخذہ (دنیا) اٹھا دینے میں (عندالشرع) تاویل صحیح کے مساوی ٹھہری ہے تو یہ وہ علم خفی تھا جو حضرت علی کے حصے میں آیا تھا۔ کیوں کہ رسول اللہ ﷺ نے آپ سے فرمایا تھا کہ "تم سے تاویل پر جنگ کی جائے گی جیسا کہ تنزیل پر کی گئی ہے" چناں چہ بعد میں دونوں صحابی اپنے کیے پر نادم تھے اور حضرت عائشہ بھی پچھتاتی تھیں اور اتنا روتیں کہ دوپٹہ تر ہو جاتا، حضرت معاویہ بھی اگر چہ خاطی تھے مگر آپ نے جو کچھ کیا تاویل کی بنیاد پر کیا لہٰذا اس سے آپ فاسق نہیں ہوئے، اہل سنت و جماعت نے انھیں باغی کہنے میں اختلاف کیا بعض نے اس سے روکا، لیکن دوسرا گروہ رسول اللہ کی وہ حدیث پیش کرتا ہے جس میں آپ نے حضرت عمار ابن یاسر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا کہ "تمھیں ایک باغی گروہ قتل کرے گا۔"

شیخ عبدالحق محدث دہلوی "تکمیل الایمان" میں فرماتے ہیں:

و نکف عن ذکر الصحابة الا بخیر روش اہل السنت و جماعت آنست کہ صحابہ رسول را بجز خیر یاد نمی کنند ولعن وسب وشتم و اعتراض و انکار بر ایشاں نکنند و با ایشاں بہ راہ سوی ادب نروند از جہت نگاہ داشت صحبت آں حضرت ﷺ و ورود فضائل و مناقب ایشاں در آیات و احادیث عموماً۔

ہم صحابہ کا صرف ذکر خیر ہی کرتے ہیں اور اہل سنت و جماعت کا طریقہ بھی یہی ہے کہ صحابہ کا ذکر خیر ہی کیا جائے۔ ان پر لعن طعن، تشنیع اور اعتراض و انکار نہ کیا جائے اور ان سے سوے ادبی نہ کی جائے، کیوں کہ ان حضرات نے رسول اللہ کی صحبت پائی ہے اور ان کے فضائل و مناقب آیات و حدیث میں بہ کثرت موجود ہیں۔

مزید فرماتے ہیں:

وازاں چہ از بعضی از ایشاں مشاجرات و محاربات و تقصیر در حفظ حقوق اہل بیت نبوی و رعایت ادب ایشاں نقل کنند بعد از تسلیم صحت آں اخبار ازاں اغماض ورزند و تغافل کنند و گفتہ نا گفتہ و شنیدہ نا شنیدہ انگارند زیرا کہ صحبت ایشاں با پیغمبر ﷺ یقینی است و نقل ہای دیگر ظنی وظن بایقین معارض نگردد و یقین بہ ظن متروک نگردد و بالجملہ سرحد دار السلام و سنہ با معاویہ و عمرو بن العاص و مغیرہ بن شعبہ و اشباہ و امثال ایشان است

ہر کہ بہ راہ اتباع مشائخ سنت و جماعت اود گو کہ زبان را از سب ولعن ایشان بر بند دو اگر چہ بہ جہت تصور بعضے امور کہ قدر مشترک از اں بسر حد تواتر رسیدہ است باطن را کدورتی و خاطر را وحشتی دست دہد باوجود او سلامت در انماض وکف از ایشانست در آثار آمدہ است کہ در غزوہ صفین شخصے را از جانب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نزد حضرت امیر رضی اللہ عنہ اسیر کردہ آوردند یکے از حاضران بر حال وی ترحم آورد و گفت سبحان اللہ من می دانم کہ وے مسلمان بود مسلمان خوب بود حیف کہ آخر حال وے چنین شد حضرت امیر ولایت پناہ فرمودہ چہ گوئی کہ وی ہنوز مسلمان است وبالجملہ بے لعن در ایشاں اگر مخالف دلیل قطعی باشد کفر است چناں چہ قذف حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا معاذ اللہ من ذلک کہ طہارت ذیل وی از اں بہ نصوص قرآن ثابت است والا بدعت وفسق بود۔

بعض کی آپس میں مشاجرات ومحاربات اور اہل بیت رسول کے حقوق میں کوتاہی منقول ہے اس میں اول تو تحقیق و تفتیش کی جائے اگر ایسی کوئی چیز ثابت بھی ہو تو اُسے گفتہ نہ گفتہ اور شنیدہ نہ شنیدہ کر دیا جائے کیوں کہ ان حضرات کی صحبت مع النبی یقینی ہے اور روایات ظنی۔ چناں چہ ظن یقین کا معارض نہیں اسی لئے ظن سے یقین متروک نہیں ہوتا۔ چناں چہ سرحد دار السلام پر آباد حضرات میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ اور مغیرہ بن شعبہ وغیرہم کی کچھ باتیں ایسی ہیں جو حد تواتر کو پہنچی ہوئی ہیں جن سے باطن میں کدورت اور دل میں وحشت پیدا ہوتی ہے لیکن جو لوگ مشائخ اہل سنت و جماعت کے تابع ہیں اپنی زبانوں کو بند رکھتے ہیں اور ان حضرات کے بارے میں کوئی نازیبا کلمہ زبان پر نہیں لاتے۔ آثار میں ہے کہ جنگ صفین میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لشکر سے ایک گرفتار شدہ آدمی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر کیا گیا۔ حاضرین میں سے ایک آدمی کو اس پر رحم آ گیا اور کہنے لگا: سبحان اللہ! میں تو انھیں بہت اچھا مسلمان سمجھتا تھا افسوس کہ آخر ان کی یہ حالت ہو گئی، تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کیا کہہ رہے ہو وہ تو اب بھی مسلمان ہیں۔

حضرات صحابہ کرام پر لعن وطعن اور دشنام طرازی اگر دلیل قطعی کے مخالف ہے تو کفر ہے جیسے حضرت عائشہ پر تہمت لگائی جائے معاذ اللہ من ذلک ان کی طہارت نصوص قرآنیہ سے ثابت ہے اور اگر دلیل قطعی سے ثابت نہ ہو تو بدعت وفسق ہے۔

اسی میں آگے فرماتے ہیں:

وبعد از وی علی مرتضی خود متعین بود پس وے کرم اللہ وجہہ بہ اجماع اہل حل وعقد خلیفہ برحق وامام مطلق شد ونزاعے وخلافے کہ از مخالفان در زمان خلافت وی بہ وجود آمد نہ در استحقاق خلافت وحق امامت بود بل کہ منشای آں نفی وخروج وخطا در اجتہاد کہ تعجیل عقوبت قاتلان عثمان باشد بود پس معاویہ وعائشہ بر آں آمدند کہ زود عقوبت باید کرد علی وصحابہ دیگر بہ تاخیر آں رفتند۔

شہادت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ (حق دار ہونے کی بناپر) خود بہ خود خلیفہ متعین ہو گئے۔ آپ اہل حل وعقد کے اجماع سے خلیفہ برحق اور امام مطلق ہوئے اور مخالفین کی طرف سے جو نزاع آپ کے دور خلافت میں ہوا وہ استحقاق خلافت اور حق امامت میں نہیں تھا بل کہ اس بغاوت وخروج کا منشا اجتہاد میں خطا تھی کہ حضرت معاویہ اور حضرت عائشہ قاتلین عثمان کو فوری سزا دینے کے حق میں تھے، اور حضرت علی اور دیگر صحابہ اس میں تاخیر مناسب سمجھتے تھے۔

علامہ جمال الدین محدث "روضۃ الاحباب فی سیرۃ النبی والآل والاصحاب" میں فرماتے ہیں:

پوشیدہ نماند کہ مخالفت ومخاصمت کہ میان بعضے از صحابہ واقع شدہ نزد اہل سنت و جماعت محمول بر این است کہ عن اجتہاد بود لاعن نفسانیت وہمہ آں ہا قابل تاویلات ومحامل صحیحہ است وبر تقدیر تسلیم کہ بعضی از محمل قویم وتاویلے مستقیم نباشد گوییم ایں مخالفات ومخاصمات منقول ست از ایشاں بہ طریق اخبار آحاد واکثر آں ہا اضعاف و جائزۃ الکذب است وصلاحیت معارضہ بہ آیات قرآنی واحادیث صحیحہ مشہورہ ندارد پس سزاوار آں است کہ بہ سبب آں اخبار جسارت بہ طعن اصحاب جناب نبوۃ مآب کہ آں طعن موجب جسارت است یوم یقوم الحساب نہ نمایند تا ابطال کتاب وسنت بہ اخبار جائزۃ الکذب لازم نیاید واز تہدیدات ووعیدات کہ از صاحب شرع بہ ثبوت پیوستہ پر حذر باشد۔

واضح ہو کہ بعض صحابہ کرام کی آپس میں مخالفت ومخاصمت اہل سنت کے نزدیک نفسانیت پر نہیں بل کہ اجتہاد پر محمول ہے۔ اس سلسلہ (مخالفت ومخاصمت) کی تمام روایات تاویلات محامل صحیحہ کے قابل ہیں۔ اگرچہ ان میں بعض روایات ایسی بھی

ہیں جن کی کوئی مناسب تاویل نہیں کی جا سکتی، لیکن میں کہتا ہوں: اول تو یہ باتیں بہ طریق اخبار آحاد منقول ہیں، دوم یہ کہ ان کے راوی اکثر ضعیف اور کذاب ہیں دونوں صورتوں میں یہ روایات آیات قرآنی اور احادیث مشہورہ کے مقابل میں نہیں آسکتیں۔ اس صورت حال کے پیش نظر مناسب یہی ہے کہ ان اخبار و روایات کی بنا پر رسول اللہ ﷺ کے صحابۂ کرام پر طعن و تشنیع نہیں کرنی چاہیے کیوں کہ ان حضرات پر طعن و تشنیع آخرت میں نقصان اور خسارہ کا سبب ہے اور اس طریقہ پر جھوٹوں کی خبروں سے کتاب و سنت کا ابطال بھی لازم نہیں آئے گا۔ اس سلسلہ میں جو وعیدیں رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہیں ان کا خیال رکھنا چاہیے اور اللہ تعالیٰ سے ڈرنا چاہیے۔

علامہ ابوالفضل تورپشتی ''المعتمد فی المنتقد'' میں توقیر صحابہ کرام کے بیان میں فرماتے ہیں کہ

وآں چہ مہم دین عموم مسلمانان است آنست کہ بہ نظر تعظیم بدیشاں نگرید و ہیچ حال زبان طعن در ایشاں دراز نکنند کہ رسول اللہ ﷺ امت را از یں فتنہ تحذیر کردہ است و گفتہ از خدا بترسید در حق اصحاب من پس از من ایشاں را نشانہ نکنید کہ بداں خدائے کہ در رائے جان محمد است ﷺ کہ اگر یکی از شما مثل کوہ احد زر خرچ کند یعنی در راہ خدا نیک مد طعامی کہ یکے از ایشان خرچ کردہ باشد نرسد بہ نیمہ آں، و شیطان از طریق ہوا و تعصب مردم را تسویل کند کہ خصومت ایشان مع بعضے از صحابہ رسول اللہ ﷺ از بہر دین است چہ ایشاں بعد از رسول ﷺ سیرت بگردانید ند و با یک دگر منازعت گردیدنا بجائے رسید کہ خوں ہا ریختہ شد و ایں مسلمان کہ بدیں فتنہ ہا مبتلا گشتہ است اول باید کہ بداند کہ از ایشاں آدمیان بودند نہ ملائکہ نہ انبیا کہ معصوم اند بل کہ خطا بر ایشان روا بود اگر چہ خدا تعالیٰ ایشاں را بہ شرف صحبت پیغمبر ﷺ گرامی کردہ بود بل یکے از ایشاں چوں در گناہے افتادے مصر نشدے وزود با حق گردیدے و بداند کہ مذہب اہل حق آنست کہ بندہ بہ گناہ کافر نشود و دلیل آں بعد از یں گفتہ شود و چوں کافر نشود ضرورۃ مومن باشد و سب فساق اہل ایمان روا نیست فکیف صحابہ کہ باری تعالیٰ بر عموم ایشاں ثنا گفتہ است و رسول ﷺ بہ حفظ و حرمت ایشاں وصیت فرمودہ و از دقیقہ در ایشاں زجر بلیغ کردہ و گفتہ کہ از اصحاب من چیز ہا پیدا شود کہ ذکر

آں نیکو نباشد شما بدان ایشان را بہ بدی یاد مکنید کہ حق تعالیٰ بہ برکت صحبت من آں بارا از ایشاں در گزارند و دریں باب احادیث بسیار است۔

تمام مسلمانوں کے لیے لازمی ہے کہ صحابہ کرام کو بہ نظر تعظیم دیکھیں اور کسی حال میں بھی ان نفوس قدسیہ کے سلسلے میں زبان درازی نہ کریں کیوں کہ رسول اللہ ﷺ نے اس فتنہ سے اُمت کو آگاہ کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ "میرے صحابہ کے بارے میں اللہ رب العزت سے ڈرو اور انھیں اعتراضات کا نشانہ نہ بناؤ، مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے اگر تم احد پہاڑ جتنا سونا خرچ کرو تو بھی اس اجر وثواب کو نہیں پاؤ گے اور نہ اس کا آدھا جو میرے صحابہ کو حاصل ہے۔"

شیطان تعصب اور نفس پرستی سے لوگوں کے دلوں میں یہ بات ڈالتا رہتا ہے کہ صحابہ کرام کی آپس کی مخالفت دین کی وجہ سے رسول اللہ کے بعد ان کی سیرت میں تغیر آ گیا تھا آپس میں جنگ کی، خوں ریزی کی، مسلمانوں کو فتنے میں مبتلا کیا۔

ان کے متعلق پہلے یہ بات ذہن میں راسخ کر لینی چاہیے کہ وہ بہر کیف آدمی تھے فرشتے نہ تھے اور منصب نبوت پر بھی فائز نہ تھے کہ گناہوں سے معصوم ہوتے ان سے خطا تو ہو سکتی ہے، لیکن رسول اللہ کے شرف صحبت و مجلس کی وجہ سے اس پر اصرار ممکن نہیں جب کبھی ایسا موقع آیا تو حق بات کی وضاحت کے بعد فوراً حق کی طرف مائل ہو گئے اس بارے میں اہل حق کا مذہب بھی یہ ہے کہ بندہ صرف گناہ کرنے سے کافر نہیں ہوتا (اس کی دلیل عن قریب آئے گی) اور اگر کافر نہیں ہوتا تو لازماً مومن ہوگا تو مومن فاسق کو بھی سب وشتم کرنا جائز نہیں۔ چہ جائے کہ صحابہ کرام کی برائی کی جائے جن کی اللہ تعالیٰ نے تعریف کی ہے اور رسول اللہ ﷺ نے ان کی عزت وحرمت کی وصیت فرمائی ہے اور ان کی عیب جوئی پر سرزنش کی ہے اور فرمایا: میرے صحابہ سے کچھ نامناسب چیزوں کا صدور ہوگا، لیکن تم لوگ ان پر نکتہ چینی نہ کرنا کیوں کہ اللہ تعالیٰ میرے سبب ان کی اس قسم کی باتوں سے درگزر فرمائے گا۔

## امام غزالی کا نقطہ نظر:۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ "کیمیائے سعادت" میں اعتقاد کے بیان میں فرماتے ہیں:

پس بہ آخر ہمہ رسول ما را صلی اللہ علیہ وسلم بہ خلق فرستاد و نبوت وی بہ درجہ کمال رسانید کہ ہیچ زیادت را آں راہ نبود بایں است او را خاتم انبیا کرد کہ بعد از وی ہیچ پیغمبر نباشد و ہمہ خلق را از جن و انس بہ متابعت او فرمود و او را ہمہ سید پیغمبراں گردانید و یاران واصحاب او را بہترین یاران واصحاب دیگر پیغامبران کرد صلوات اللہ علیہم اجمعین۔

اللہ تعالیٰ نے تمام رسولوں کے آخر میں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو مخلوق کی ہدایت کے لیے مبعوث فرمایا اور مقام نبوت میں وہ کمال عطا فرمایا جس سے زیادتی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور خاتم الانبیا بنا کر بھیجا جن کے بعد کوئی نبی اور رسول نہیں آ سکتا۔ تمام جن و انس کو آپ کی اطاعت و مطابعت کا حکم دیا گیا اور تمام نبیوں کا سردار بنایا گیا اور دوسرے انبیائے کرام کے صحابہ سے بہتر صحابہ عطا فرمائے گئے۔

## عمر بن عبدالعزیز کا خواب:۔

نیز امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ ''کیمیائے سعادت'' میں احوال مردماں کے بیان میں لکھتے ہیں کہ عمر بن عبدالعزیز میگوید رسول صلی اللہ علیہ وسلم را بہ خواب دیدم با ابوبکر و عمر نشستہ چوں بہ ایشاں نشستم ناگاہ علی و معاویہ را بیاوردند و در خانہ فرستادند و در بستند در وقت علی را دیدم کہ بیروں آمد و گفت قضی لی و رب الکعبۃ یعنی کہ حق مرا نہادند پس بزودی معاویہ بیروں آمد و گفت غفرلی و رب الکعبۃ مرا نیز عفو کردند و بیامرزیدند۔

عمر بن عبدالعزیز نے فرمایا کہ میں نے خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس حالت میں دیکھا کہ حضرت ابوبکر و حضرت عمر رضی اللہ عنہما آپ کے ساتھ بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں اس محفل میں حاضر ہی ہوا تھا کہ حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما دونوں آئے اور ایک مکان میں چلے گئے۔ تھوڑی دیر بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ باہر آئے اور فرمایا: قُضِیَ لِیْ وَ رَبِّ الْکعبۃ (واللہ! میرا حق ثابت ہو گیا) پھر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ باہر آئے اور فرمایا: غُفِرَ لِیْ وَ رَبِّ الْکَعْبَۃ (رب کعبہ کی قسم! مجھے معاف کر دیا گیا)۔

خلاصہ کلام یہ کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بغاوت میں خطا پر ہونے کے باوجود معذور بلکہ جمہور اہل سنت کے نزدیک خطائے اجتہادی کی وجہ سے ماجور و مثاب ہیں۔ اس باب میں مورخین کی کہانیاں اور قصے سب بے سروپا ہیں۔ اگر ان چیزوں کو تسلیم بھی کر لیں تو بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شرف محفل

اور حضور ﷺ کے وعدہ کے مطابق صحابہ کرام کی خطائیں بخشش شدہ اور مغفور ہیں۔

## ایک شبہ کا ازالہ:-

اگر کوئی یہ کہے کہ ''تحفۂ اثنا عشریہ'' (تصنیف شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ) میں رافضیوں اور اہل سنت کے سلسلہ میں ایک سوال و جواب میں مذکور ہے:

**سوال:** جب آپ انھیں (حضرت معاویہ کو) باغی و متغلب سمجھتے ہیں تو ان پر لعنت کیوں نہیں کرتے؟

**جواب:** اہل سنت و جماعت کے نزدیک مرتکب کبیرہ پر لعنت جائز نہیں اور باغی مرتکب کبیرہ ہے اس لئے اس پر لعنت جائز نہیں۔

اس جواب سے ظاہر ہے کہ شاہ صاحب حضرت معاویہ پر اگر چہ لعنت کو جائز نہیں سمجھتے مگر ان کو مرتکب کبیرہ ضرور سمجھتے ہیں، جب کہ آپ نے ثابت کیا کہ حضرت معاویہ سے خطاے اجتہادی ہوئی تھی۔

اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ ''تحفۂ اثنا عشریہ'' میں شاہ صاحب کا تخاطب فرقۂ مخالف سے ہے۔ اس لیے اسے مبنی بر تنزل سمجھا جائے گا، ورنہ اس جواب میں جمہور کی مخالفت کے ساتھ ساتھ اپنے والد ماجد شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتاب ''ازالۃ الخفا'' کی مخالفت بھی لازم آئے گی۔ حالاں کہ آپ ''تحفۂ اثنا عشریہ'' میں اس کتاب کی تعریف کر چکے ہیں، مثلاً شاہ ولی اللہ دہلوی اپنی کتاب ''ازالۃ الخفا'' میں فرماتے ہیں:

حضرت معاویہ مجتہد مخطی ہیں اور شبہ سے تمسک کی وجہ سے معذور ہیں۔ اس پر قصہ اہل جمل کی طرح میزان شرع میں میں نے بہت واضح دلیل دی ہے۔

اور شیخ احمد سرہندی نے اپنے ''مکتوبات'' میں جو قول نقل کیا ہے، شاہ عبدالعزیز کا یہ جواب اس کے بھی مخالف ہے۔

مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی نے اپنے ''مکتوبات'' میں اس مسئلہ پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے، ''مکتوبات' جلد ا رمکتوب نمبر ۲۵۱ میں جو کچھ آپ نے فرمایا ہے اس کی تلخیص ہم یہاں نقل کرتے ہیں، آپ فرماتے ہیں:

رسول اللہ ﷺ کے تمام صحابہ بزرگ ہیں اور ان کا ذکر عزت و احترام سے کرنا

چاہیے۔ خطیب حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں: ان اللّٰہ اختارنی و اختار لی اصحاب و اختارلی منھم اصھارًا و انصارًا فمن حفظنی فیھم حفظہ اللّٰہ و من اذانی فیھم اذاہ اللّٰہ (بے شک اللہ تعالیٰ نے مجھے پسند فرمایا اور میرے لیے صحابہ کو پسند کیا انھیں میرے لیے مددگار اور رشتہ داری کے لیے پسند کیا جس نے ان کے بارے میں مجھے محفوظ رکھا اللہ تعالیٰ اُسے محفوظ رکھے گا اور جس نے ان کے بارے میں مجھے اذیت و تکلیف دی اللہ تعالیٰ اُسے اذیت و تکلیف دے گا)

اور طبرانی ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
من سب اصحابی فعلیہ لعنۃ اللّٰہ و الملائکۃ و النّاس اجمعین (جس نے میرے صحابہ کو برا کہا اس پر اللہ تعالیٰ ملائکہ اور تمام لوگوں کی لعنت ہے)
ابن عدی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اِنَّ اَشْرَارَ اُمَّتِی اَجْرَاھُم عَلٰی اَصْحَابِی (میری اُمت کے شریر لوگ وہ ہیں جو میرے صحابہ پر جرأت کریں گے) ان حضرات کے اختلاف کو اچھی چیز پر محمول کرنا چاہیے اور ہوا و ہوس پر قیاس نہ کرنا چاہیے کیوں کہ ان حضرات کے اختلاف اجتہاد اور تاویل پر مبنی ہیں اور جمہور اہل سنت و جماعت کا یہی مذہب ہے۔
آگے مزید فرماتے ہیں:
یہ بات پیش نظر رہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مقابلہ و مقاتلہ کرنے والے خطا پر تھے اور حق حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا چوں کہ یہ خطا اجتہادی تھی اس لیے ان حضرات کو ملامت اور ان سے مواخذہ نہیں کیا جا سکتا جیسا کہ شارح مواقف نے آمدی سے نقل کیا ہے کہ اختلاف جمل اور صفین اجتہاد پر مبنی تھا۔ شیخ ابوشکور سالمی نے تمہید میں تصریح کی ہے کہ "اہل سنت و جماعت اس پر متفق ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے معاونین خطا پر تھے، لیکن یہ خطا خطائے اجتہادی تھی"۔ شیخ ابن حجر مکی صواعق محرقہ میں لکھتے ہیں کہ "اہل سنت کے معتقدات میں یہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اختلاف اجتہاد پر مبنی تھا اور جو شارح مواقف نے لکھا ہے کہ ہمارے بہت سے اصحاب کا قول ہے کہ "یہ اختلاف اجتہاد پر مبنی نہیں تھا۔" اس قول

اس حدیث میں جن دو گروہوں کا ذکر ہے ان میں سے ایک گروہ امام حسن کا اور دوسرا گروہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ہے۔ ان دونوں میں صلح اس وقت ہوئی تھی جب مولا علی اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان جنگ ہو چکی تھی اور حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ شہید ہو چکے تھے۔ اس شہادت کے واقع ہو جانے کے باوجود محبوب کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے شہید کرنے والوں کو فِئَتَہ مُسْلِمَۃ کہا ہے۔ یعنی مسلمان گروہ۔

۳۔ اسی ''صحیح بخاری'' میں ایک اور حدیث اس طرح ہے کہ

اَوَّلُ جَیْشٍ مِنْ اُمَّتِیْ یَغْزُوْنَ الْبَحْرَ فَقَدْ اَوْجَبُوْا۔

یعنی میری اُمت کا پہلا لشکر جو سمندر پار جہاد کرے گا اُن پر جنت واجب ہو چکی ہے۔

(بخاری جلد ا صفحہ ۴۱۰)

سب سے پہلے سمندر پار جہاد کرنے والے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ہیں اور اس حدیث میں اُن کی واضح اور زبردست منقبت موجود ہے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ اس حدیث میں حضرت معاویہ کی منقبت موجود ہے۔ فِی ھٰذَا الْحَدِیْثِ مَنْقَبَۃٌ لِمُعَاوِیَۃَ۔

(حاشیہ بخاری جلد ا صفحہ ۴۱۰)

لطف کی بات یہ ہے کہ خارجی حضرات اسی حدیث کے اگلے الفاظ اَوَّلُ جَیْشٍ مِنْ اُمَّتِیْ یَغْزُوْنَ مَدِیْنَۃَ قَیْصَرَ مَغْفُوْرٌ لَّھُمْ سے یزید کا مغفور ہونا ثابت کرتے ہیں اور رافضی حضرات حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے جنتی ہونے کے بھی منکر ہیں۔ یہ دونوں انتہا پسند ٹولے ہیں جب کہ اہلِ سنت کا مسلک اِن کے بین بین ہے اور راہِ اعتدال کا آئینہ دار ہے۔

''مستدرک حاکم'' میں یہ الفاظ موجود ہیں کہ

لتفتحن القسطنطنیه و لنعم الامیر امیرھا و لنعم الجیش ذلك الجیش۔

یعنی قسطنطنیہ ضرور بر ضرور فتح ہوگا اور اس کا امیر کیا ہی اچھا امیر ہے اور وہ لشکر کیا ہی اچھا لشکر ہے۔ یہ حدیث صحیح ہے اور ذہبی نے اس کی تائید کر دی ہے۔ (مستدرک حاکم جلد ۵ صفحہ ۴۳۸)

''مستدرک'' کی یہ حدیث عقیدۂ اہلِ سنت کے لیے آبِ حیات سے کم نہیں۔

۴۔ حبیبِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ دعا فرمائی:

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْ شَامِنَا وَ بَارِكْ لَنَا فِیْ یَمَنِنَا۔

یعنی اے اللہ! ہمارے شام میں برکت دے اور ہمارے یمن میں برکت دے!

صحابہ کرام نے عرض کیا: یا رسول اللہ! نجد کے لیے بھی دعا فرمائیں!

آپ ﷺ نے پھر وہی دُعا فرمائی، مگر نجد کے لیے دعا نہ فرمائی۔ تین بار ایسا ہی ہوا۔ ہر بار صحابہ کرام نے نجد کے لیے دعا کرنے کی درخواست کی۔ آخر کار آپ ﷺ نے فرمایا:

هُنَاكَ الزَّلَازِلُ وَ الْفِتَنُ وَ بِهَا يَطْلَعُ قَرْنُ الشَّيْطَانِ۔

یعنی نجد میں زلزلے اور فتنے ہوں گے اور وہاں سے شیطانی گروہ نکلے گا۔

(بخاری جلد ۲ صفحہ ۱۰۵۱)

اس حدیث میں نجد کے خارجیوں کی وجہ سے نبی کریم ﷺ نے نجد کے لیے دعا فرمانے سے انکار کر دیا۔ اگر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ بھی خارجی یا غلط آدمی ہوتے تو آپ ﷺ شام کے لیے بھی دُعا نہ فرماتے۔ آپ ﷺ کا یمن اور شام دونوں کے لیے دعا فرمانا اس بات کا ثبوت ہے کہ یمنی اور شامی نبی کریم ﷺ کے نزدیک نجدیوں کی طرح ناپسندیدہ نہیں تھے۔

۵۔ حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ معاویہ کو کچھ نہ کہو! وہ رسول اللہ کا صحابی ہے۔

(بخاری جلد ۱ صفحہ ۵۳۱)

۶۔ سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا کہ امیر المومنین معاویہ کا کیا کریں وہ صرف ایک وتر پڑھتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: وہ اپنے طور پر ٹھیک کرتا ہے، امیر معاویہ فقیہ ہے۔

(بخاری جلد ۱ صفحہ ۵۳۱)

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے یہ بات اُس وقت فرمائی جب جنگِ صفین ہو چکی تھی، حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ شہید ہو چکے تھے، بل کہ مولا علی رضی اللہ عنہ کا دورِ خلافت بھی گزر چکا تھا۔ یہ ساری باتیں امیر المومنین کے لفظ سے ظاہر ہو رہی ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ کے سامنے حضرت معاویہ کو امیر المومنین کہا گیا اور آپ نے اس کی تردید کرنے کی بجائے انھیں فقیہ کہہ دیا۔ بتائیے سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہما کے بارے میں آپ کا کیا فتویٰ ہے جو حبیبِ کریم ﷺ کے خاندانِ اقدس کے فردِ عظیم ہیں!!

۷۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ کے بال مبارک کاٹنے کا شرف حاصل کیا۔

(بخاری جلد ۱ صفحہ ۲۳۳)

**نوٹ:** - گستاخانِ سیدنا امیر معاویہ کا کہنا ہے کہ بخاری میں باقی صحابہ کے لیے مناقب کا لفظ لکھا ہے جب کہ امیر معاویہ کے لیے ذکرِ معاویہ کے الفاظ ہیں، جس سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت امیر معاویہ کی کوئی منقبت ثابت نہیں۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اسی بخاری میں اسی کتاب المناقب کے

اندر ذکرِ عباس ابن عبدالمطلب کا باب بھی موجود ہے، ذکرِ طلحہ بن عبید اللہ کا باب بھی موجود ہے، ذکرِ اصہار النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا باب بھی موجود ہے، ذکرِ اُسامہ بن زید کا باب بھی موجود ہے۔ صرف ذکرِ معاویہ کے باب پر یک طرفہ اچھل کود کیسی؟

## مسلم شریف میں فضائل:۔

مسلم شریف میں یہ باب موجود ہے:

من فضائل ابی سفیان بن حرب۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ مسلمان فتح مکہ کے موقع پر ابوسفیان کی طرف نہیں دیکھ رہے تھے اور نہ ہی انہیں بٹھا رہے تھے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں آپ سے تین چیزیں مانگتا ہوں، آپ مجھے عطا فرمادیں! فرمایا: کیا مانگتے ہو؟ عرض کیا: میرے پاس عرب کی سب سے حسین وجمیل بیٹی اُمِ حبیبہ موجود ہے، میں اسے آپ کے نکاح میں دیتا ہوں۔ فرمایا: ٹھیک ہے۔ عرض کیا: آپ معاویہ کو اپنا کاتب بنالیں! فرمایا: ٹھیک ہے۔ عرض کیا: آپ مجھے امارت سونپ دیں تاکہ میں جس طرح مسلمانوں کے خلاف جنگ کرتا رہا ہوں اب مشرکین کے خلاف جنگ کر کے بدلہ موڑ سکوں۔ فرمایا: ٹھیک ہے۔

(مسلم جلد ۲ صفحہ ۳۰۲، صحیح ابن حبان صفحہ ۱۹۲۲)

اس واقعہ سے پہلے حضرت اُمِ حبیبہ رضی اللہ عنہا کا نکاح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہو چکا تھا۔ حضرت ابو سفیان رضی اللہ عنہ اپنے مسلمان ہونے کے بعد اسی نکاح کی تجدید اور اس پر اپنے قلبی اطمینان کی بات کر رہے تھے۔ (شرح نووی جلد ۲ صفحہ ۳۰۲)

## ترمذی شریف میں فضائل:۔

ترمذی شریف میں ایک باب کا نام ہے:

مناقب معاویۃ ابن ابی سفیان رضی اللہ عنہ۔

اس میں دو حدیثیں موجود ہیں۔ اس عنوان میں "مناقب" اور "رضی اللہ عنہ" کے الفاظ پر غور کیجیے اور حدیثیں بھی پڑھیے!

۱۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا کہ اے اللہ! اسے ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنا اور اس کے ذریعے لوگوں کو ہدایت دے۔ اللّٰھم اھد بہ۔

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۲۲۴، طبرانی اوسط جلد ۱ صفحہ ۱۹۶)

اس حدیث کی شرح میں علامہ ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: اس حدیث پر ٹھنڈے دل سے غور کرو! یہ صادق اور مصدوق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دُعا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی اُمت کے لیے دعائیں خصوصاً اپنے صحابہ کے لیے دعائیں مقبول ہی مقبول ہیں، کبھی رد نہیں ہو سکتیں۔ غور کرو گے تو تمھیں سمجھ آ جائے گی کہ بے شک اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اس دعا کو قبول فرمایا اور معاویہ کو لوگوں کے لیے ہادی اور اپنی ذات کے لیے مہدی بنایا۔ جسے اللہ نے یہ دونوں مرتبے عطا فرما دیے اس کے حق میں اُن خرافات کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا جو باطل اور عنادی لوگ اپنے منہ سے ہانک رہے ہیں۔ (تطہیر الجنان صفحہ ۱۱،۱۲)

۲- سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ معاویہ کو ہمیشہ اچھے لفظوں سے یاد کیا کرو! میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اے اللہ! اسے ہدایت دے!

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۲۲۳، البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۲۹ و اللفظ لہ)

اس حدیث کی شرح میں حضرت اعمش تابعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کر دینا مناسب ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

لو رایتم معاویۃ لقلتم ھذا المھدی۔

یعنی اگر تم معاویہ کو دیکھتے تو کہتے کہ یہ واقعی ہدایت یافتہ ہے۔ (طبرانی کبیر جلد ۸ صفحہ ۲۷۹)

## مسندِ احمد میں فضائل:-

۱- اے اللہ! معاویہ کو کتاب اور حساب سکھا اور اسے آگ سے بچا! اللّٰھم علم معاویۃ الکتاب و الحساب و قه العذاب۔ (مسند احمد جلد ۴ صفحہ ۱۲۷، صحیح ابن حبان صفحہ ۲۲۷۸)

اس حدیث کی شرح میں علامہ ابن عبد البر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

و له فضیلة جلیلة رویت من حدیث الشامیین۔

یعنی اس حدیث میں امیر معاویہ کی فضیلتِ جلیلہ بیان ہوئی ہے۔ (الاستیعاب صفحہ ۶۷۸)

۲- حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے صفا اور مروہ کے درمیان سعی کرنے کے بعد مروہ کے پاس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بال مبارک کاٹے۔

یہ حدیث مسندِ امام احمد میں کئی سندوں کے ساتھ روایت کی گئی ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اس کے راوی ہیں۔ جب آپ نے یہ حدیث بیان فرمائی تو لوگوں نے پوچھا کہ یہ

حدیث خود معاویہ سے ہم تک پہنچی ہے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ معاویہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر بہتان باندھنے والا آدمی نہیں تھا۔ (مسند احمد جلد ۴ صفحہ ۱۱۸، ۱۲۱، ۱۲۲، طبرانی کبیر جلد ۸ صفحہ ۲۷۷)

## سنن سعید بن منصور میں فضائل:۔

۱۔ حضرت نعیم بن ابی ہند اپنے چچا سے روایت کرتے ہیں کہ میں جنگ صفین میں حضرت علی کا ساتھی تھا۔ جب نماز کا وقت آیا تو ہم نے بھی اذان دی اور امیر معاویہ کے لشکر نے بھی اذان دی۔ ہم نے اقامت پڑھی، انھوں نے بھی اقامت پڑھی۔ ہم نے بھی نماز پڑھی انھوں نے بھی نماز پڑھی۔ میں نے دونوں طرف سے قتل ہونے والوں کے بارے میں سوچا۔ جب مولا علی رضی اللہ عنہ نے سلام پھیرا، تو میں نے عرض کیا کہ ہماری طرف سے قتل ہونے والوں اور ان کی طرف سے قتل ہونے والوں کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں؟

فرمایا:

مَنْ قُتِلَ مِنَّا وَ مِنْهُمْ يُرِيْدُ وَجْهَ اللهِ وَ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ، دَخَلَ الْجَنَّةَ۔

یعنی خواہ کوئی ہماری طرف سے مارا گیا ہو یا ان کی طرف سے مارا گیا ہو اگر اس کی نیت اللہ کی رضا اور جنت کی طلب تھی تو وہ جنت میں گیا۔ (سنن سعید بن منصور جلد ۲ صفحہ ۳۴۴)

۲۔ حضرت عمرو بن شرحبیل ہمدانی تابعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں جنگ صفین میں حصہ لینے والوں کے بارے میں متذبذب تھا کہ فریقین میں سے افضل کون ہے؟ میں نے اللہ کریم سے عرض کیا کہ میری راہنمائی فرمائے جس سے میری تسلی ہو جائے۔ مجھے خواب میں دکھایا گیا کہ مجھے اہل صفین کے پاس جنت میں لے جایا گیا۔ میں حضرت علی کے ساتھیوں کے پاس پہنچ گیا جو سبز باغ میں اور چلتی نہروں کے پاس موجود تھے۔ میں نے کہا: سبحان اللہ! میں کیا دیکھ رہا ہوں۔ آپ لوگ تو وہی ہیں جنھوں نے ایک دوسرے کو قتل کیا تھا۔ وہ کہنے لگے: ہم نے اپنے رب کو رءوف اور رحیم پایا۔ میں نے کہا: حضرت معاویہ کے ساتھیوں پر کیا گزری؟ انھوں نے کہا: وہ تیرے سامنے موجود ہیں۔ میں ادھر کو بڑھا تو سامنے ایک قوم تھی جو سبز باغ میں اور چلتی نہروں کے پاس موجود تھی۔ میں نے کہا: سبحان اللہ! میں کیا دیکھ رہا ہوں۔ آپ لوگ تو وہی ہیں: جنھوں نے ایک دوسرے کو قتل کیا تھا۔ انھوں نے کہا: ہم نے اپنے رب کو رءوف اور رحیم پایا۔

(سنن سعید بن منصور، جلد ۲ صفحہ ۳۴۴، مصنف ابن ابی شیبہ جلد ۸ صفحہ ۷۲۲)

## مصنف ابن ابی شیبہ میں فضائل:۔

ایک سطر اوپر اس کا حوالہ گزر چکا ہے۔

## صحیح ابن حبان میں فضائل:۔

اس کے دو حوالے مسلم شریف اور مسند احمد میں فضائل کے ضمن میں گزر چکے ہیں۔

## دیگر کتب میں فضائل:۔

۱۔ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

يَا مُعَاوِيَةُ إِنْ وُلِّيتَ أَمْرًا فَاتَّقِ اللّٰهَ وَاعْدِلْ۔

یعنی اے معاویہ! جب آپ کو حکومت ملے تو اللہ سے ڈرنا!

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور کریم ﷺ کے اس ارشاد کے بعد مجھے یقین ہو گیا کہ میں حکمرانی میں مبتلا کیا جاؤں گا۔

(مسند احمد جلد ۴ صفحہ ۱۰۱، مسند ابو یعلیٰ جلد ۵ صفحہ ۳۲۹، البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۳۰، مجمع الزوائد جلد ۹ صفحہ ۳۵۵، دلائل النبوۃ للبیہقی جلد ۶ صفحہ ۴۴۶)

۲۔ اللہ اور اس کا رسول معاویہ سے محبت کرتے ہیں۔ (تطہیر الجنان صفحہ ۱۲)

۳۔ حضرت امیر معاویہ رسول اللہ ﷺ کے کاتب تھے۔ نبی کریم ﷺ نے حضرت جبریل علیہ السلام سے مشورہ لیا کہ معاویہ کو کاتب بنایا جائے یا نہیں۔ حضرت جبریل نے عرض کیا: اس سے کتابت کروایا کریں! وہ امین ہے۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۲۷)

آپ کا کاتب ہونا ''مسند احمد'' میں بھی مذکور ہے اور اس کی اصل مسلم شریف میں ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

ادع لی معاویۃ۔

یعنی معاویہ کو میرے پاس بلا کر لاؤ! (الاصابہ جلد ۳ صفحہ ۴۸۷)

۴۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ''تاریخ'' میں حضرت وحشی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ

كَانَ مُعَاوِيَةُ رِدْفَ النَّبِيِّ صلى الله عليه وسلم فَقَالَ: يَا مُعَاوِيَةُ! مَا يَلِيْنِيْ مِنْكَ؟ قَالَ: بَطْنِيْ۔ قَالَ: اَللّٰهُمَّ امْلَأْهُ عِلْمًا وَّ حِلْمًا۔

یعنی ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے سواری پر بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا: اے معاویہ! تیرے جسم کا کون سا حصہ میرے قریب ہے؟ عرض کیا: میرا پیٹ۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے اللہ! اسے علم اور حلم سے بھر دے۔ (الخصائص الکبریٰ جلد ۲ صفحہ ۲۹۳)

۵- معاویہ میری اُمت کا سب سے حلیم اور سخی آدمی ہے۔ (تطہیر الجنان صفحہ ۱۲)

۶- اے اللہ! معاویہ کو جنت میں داخل فرما۔ وَ اَدْخِلْهُ الْجَنَّةَ۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۲۸)

۷- ایک مرتبہ ایک دیہاتی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا: مجھ سے کشتی لڑیں! حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پاس موجود تھے۔ انھوں نے فرمایا: میں تم سے کشتی لڑتا ہوں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا دی کہ معاویہ کبھی مغلوب نہیں ہوگا۔

حضرت امیر معاویہ نے اس سے کشتی لڑی اور اسے پچھاڑ دیا۔ مولا علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر مجھے یہ حدیث یاد ہوتی تو میں معاویہ سے کبھی جنگ نہ لڑتا۔

(الخصائص الکبریٰ جلد ۲ صفحہ ۱۹۹، ازالۃ الخفا جلد ۲ صفحہ ۲۴۸)

۸- محبوب کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

دَعُوا لِي اَصْحَابِي وَ اَصْهَارِيْ، فَمَنْ سَبَّهُمْ فَعَلَيْهِ لَعْنَةُ اللهِ وَ الْمَلَائِكَةِ وَ النَّاسِ اَجْمَعِيْنَ۔

یعنی میری خاطر میرے صحابہ کو اور میرے سسرال کو کچھ نہ کہا کرو! جس نے ان کو گالی دی اس پر اللہ کی، فرشتوں کی اور تمام انسانوں کی لعنت ہے۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۴۷)

واضح رہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے برادر نسبتی یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ مطہرہ اُم المومنین حضرت اُم حبیبہ رضی اللہ عنہا کے بھائی ہیں۔

۹- حضرت طلحہ اور زبیر رضی اللہ عنہما وہ جلیل القدر صحابی ہیں جن کے جنتی ہونے کی بشارت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے اور یہ دونوں صحابی عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں۔

(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۲۱۵، ابن ماجہ صفحہ ۱۲، ۱۳)

جب کہ یہ دونوں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے لشکر میں شامل تھے اور ان کی شہادت مولا علی کے لشکر کے ہاتھوں ہوئی۔

اب بتایئے! حضرت عمار بن یاسر کی شہادت حضرت امیر معاویہ کے لشکر کے ہاتھوں ہوئی اور حضرت طلحہ و زبیر کی شہادت مولا علی کے لشکر کے ہاتھوں ہوئی، جب کہ شہید ہونے والے ان

سب صحابہ کے جنتی ہونے کی گواہی احادیث میں موجود ہے۔

اس پیچیدہ صورتِ حال کا حل آپ کے پاس کیا ہے؟ مولا علی رضی اللہ عنہ نے جب حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کی لاش کو دیکھا تو ان کے چہرے پر سے مٹی صاف کی اور فرمایا: "کاش میں اس واقعہ سے بیس سال پہلے فوت ہو گیا ہوتا۔" (جمع الفوائد جلد ۲ صفحہ ۲۱۴، البدایہ والنہایہ جلد ۷ صفحہ ۲۴۸)

مولا علی کا یہ فرمان صاف بتا رہا ہے کہ مولا علی اپنی فوج کو حضرت طلحہ کا قاتل سمجھ رہے تھے۔

نیز آپ رضی اللہ عنہ نے وَ نَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِنْ غِلٍّ پڑھ کر فرمایا کہ میں اُمید رکھتا ہوں کہ طلحہ، زبیر اور میں انھی لوگوں میں سے ہوں گے جن کا ذکر اس آیت میں ہے۔ آپ کے اس فرمان سے بھی واضح ہو رہا ہے کہ فوت ہونے تک ان ہستیوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے بارے میں رنجش موجود تھی۔ اور یہی رنجش قیامت کے دن ختم کر دی جائے گی۔

حضرت امیر معاویہ بھی اپنی زندگی کے آخری دنوں میں فرمایا کرتے تھے کہ کاش! میں ذی طویٰ کا قریشی ہوتا اور مجھے حکومت ہی نہ ملی ہوتی۔ (الاکمال مع مشکوٰۃ صفحہ ۶۱۷)

۱۰- اسی لیے مولا علی رضی اللہ عنہ نے جنگِ صفین کے بعد فرمایا تھا کہ

قَتْلَایَ وَ قَتْلَا مُعَاوِيَةَ فِي الْجَنَّةِ۔

یعنی میری طرف سے قتل ہونے والے اور معاویہ کی طرف سے قتل ہونے والے سب جنتی ہیں۔ (طبرانی کبیر جلد ۸ صفحہ ۲۷۰، مجمع الزوائد جلد ۹ صفحہ ۵۹۶ حدیث: ۱۵۹۲۷)

۱۱- حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے کسی نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی برائی بیان کی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ہمارے سامنے قریشی جوان کا گلہ نہ کرو جو غصے میں بھی ہنستا ہے، رضامندی کے ساتھ جو چاہو اس سے لے لو، مگر اس سے چھیننا چاہو تو کبھی نہ چھین سکو گے۔

(الاستیعاب صفحہ ۶۷۷)

۱۲- حضرت عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد معاویہ جیسی سرداری کسی کی نہیں دیکھی۔ کسی نے کہا: ابوبکر، عمر، عثمان، علی؟ آپ نے فرمایا: اللہ کی قسم! یہ سب معاویہ سے افضل تھے، لیکن سرداری میں وہ ان سب سے آگے تھے۔

(الاستیعاب صفحہ ۶۷۷)

۱۳- حضرت قتادہ فرماتے ہیں کہ میں نے حسن (رضی اللہ عنہ) سے عرض کیا: اے ابو سعید! یہاں کچھ لوگ معاویہ کو جہنمی کہتے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اللہ کی ان پر لعنت ہو! انھیں کیا خبر جہنم

میں کون ہے؟ لعنهم الله و ما يدريهم من في النار۔ (الاستیعاب صفحہ ۶۷۹)

۱۴- حضرت عمر بن عبد العزیز تابعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی۔ ابوبکر اور عمر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے سلام عرض کیا اور بیٹھ گیا۔ اسی دوران علی اور معاویہ کو بلایا گیا اور دونوں کو ایک کمرے میں داخل کر دیا گیا اور دروازہ بند کر دیا گیا۔ میں غور سے دیکھتا رہا۔ تھوڑی دیر میں حضرت علی باہر تشریف لے آئے۔ اور وہ فرما رہے تھے: رب کعبہ کی قسم! میرے حق میں فیصلہ ہو گیا۔ پھر تھوڑی دیر میں حضرت امیر معاویہ بھی باہر تشریف لے آئے اور فرمایا: رب کعبہ کی قسم! میری بخشش ہو گئی۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۳۷)

۱۵- مولا علی کے ساتھ اختلاف کے دنوں میں شہنشاہ روم نے موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اسلامی علاقے میں مداخلت شروع کر دی تو حضرت امیر معاویہ نے روم کے بادشاہ کو خط لکھا کہ اگر تم اپنی حرکتوں سے باز نہ آئے تو میں اپنے چچازاد بھائی علی سے صلح کر لوں گا اور ہم دونوں مل کر تمہیں تمہارے گھر سے بھی نکال دیں گے اور تیرے لیے زمین تنگ کر کے رکھ دیں گے۔ شہنشاہ روم خوف زدہ ہو گیا اور صلح پر مجبور ہو گیا۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۲۶، تاج العروس جلد ۷ صفحہ ۲۰۸)

۱۶- جب مولا علی رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو قتل کا یہ منصوبہ تین افراد کے خلاف تیار کیا گیا تھا: حضرت مولا علی، حضرت عمرو بن عاص اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہم۔ حضرت عمرو بن عاص صاف بچ گئے، امیر معاویہ زخمی ہوئے اور مولا علی رضی اللہ عنہ شہید کر دیے گئے۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۷ صفحہ ۳۱۳)

اس واقعہ سے پتا چلتا ہے کہ یہ تینوں ہستیاں ایک جان تھیں اور ان کا دشمن مشترک تھا۔

۱۷ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایک قمیص پہنائی تھی اور ان کے پاس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ قمیص، چادر، ناخن اور بال مبارک بھی موجود تھے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے وفات سے پہلے وصیت فرمائی تھی کہ مجھے حضور والی قمیص کا کفن پہنا کر آپ والی چادر میں لپیٹ کر، ناخن اور بال مبارک میری آنکھوں اور منہ پر رکھ دیے جائیں اور مجھے اللہ کے حوالے کر دیا جائے۔ (الاستیعاب صفحہ ۶۸۷، الاکمال مع المشکوٰۃ صفحہ ۶۱۷ و مثله في اسد الغابہ جلد ۷ صفحہ ۳۸۷، نبراس صفحہ ۳۰۰، البدایہ والنہایہ ۸/ ۱۴۸)

۱۸- مشہور و معروف تابعی حضرت محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت آیا تو آپ سجدے میں پڑ گئے اور باری باری اپنے رخسار زمین پر رکھ کر رونے لگے اور دعا فرمائی کہ اے اللہ! میری مغفرت فرما دے، میری خطاؤں سے درگزر فرما، تو وسیع مغفرت والا ہے اور خطا کاروں کے لیے تیرے سوا کہیں پناہ نہیں۔ آپ اپنے گھر والوں کو تقوے کی وصیت کرتے ہوئے اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۴۹-۱۵۰)

یہ سب باتیں اور خصوصاً وفات کے وقت آپ کی زبان مبارک پر اتقوا اللہ کے الفاظ کا جاری ہونا آپ رضی اللہ عنہ کا خاتمہ ایمان پر ہونے کی واضح دلیل اور ثبت ترین قرائن ہیں۔

## محدثین کے اقوال:-

۱- محدثین رحمہم اللہ نے اپنی اپنی حدیث کی کتابوں میں فضائل معاویہ اور ذکر معاویہ کے نام سے باب قائم فرمائے ہیں جن میں سے بہت سی احادیث آپ گزشتہ صفحات میں پڑھ چکے ہیں۔

۲- امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے مولا علی اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے بارے میں پوچھا تو آپ نے جواب میں یہ آیت تلاوت فرمائی:

تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَ لَكُمْ مَا كَسَبْتُمْ وَ لَا تُسْئَلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔

یعنی یہ ایک قوم ہے جو تم سے پہلے گزر چکی ہے، ان کے اعمال ان کے لیے تمہارے اعمال تمہارے لیے۔ ان کے اعمال کے بارے میں تم سے سوال نہیں کیا جائے گا۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۳۷)

۳- حضرت قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

من شتم احدا من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم ابابکر او عمر او عثمان او علیا او معاویۃ او عمرو بن العاص، فان قال: کانوا علی ضلال و کفر قتل، و ان شتمهم بغیر هذا من مشاتمة الناس نکل نکالا شدیدا۔

یعنی جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ ابوبکر، عمر، عثمان، علی، معاویہ، عمرو بن العاص میں سے کسی کو گالی دی تو دیکھا جائے گا کہ اگر اس نے انہیں گمراہ اور کافر کہا تو اسے قتل کیا جائے گا اور اگر

اس نے صرف گالی دی ہے تو اسے ذلت آمیز سزا دی جائے گی۔ (الشفا جلد ۲ صفحہ ۲۶۷)

۴۔ علامہ ابن عبد البر رحمۃ اللہ علیہ نے آپ رضی اللہ عنہ کے کئی مناقب اپنی کتاب ''الاستیعاب'' کے صفحہ ۶۷۶ سے لے کر ۶۸۰ تک بیان فرمائے ہیں جن میں سے چند ایک مناقب ہم نے اس رسالے میں متعدد مقامات پر بیان کر دیے ہیں۔

۵۔ حضرت علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

لما صالح الحسن و اجتمع علیه الناس فسمی ذلك العام عام الجماعة۔

یعنی جب حضرت امیر معاویہ نے امام حسن کے ساتھ صلح فرمائی اور تمام لوگ متحد ہو گئے تو اس سال کا نام جماعت کا سال رکھا گیا۔ (الاصابہ جلد ۳ صفحہ ۱۸۵۶)

۶۔ حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: امامِ حسن رضی اللہ عنہ کا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح فرمانا امیر معاویہ کی امارت کے صحیح ہونے کا ثبوت ہے۔ (اشعۃ اللمعات جلد ۴ صفحہ ۶۹۷)

۷۔ حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ پرانے بزرگوں نے ان جنگوں کے بارے میں خاموش رہنے کو پسند فرمایا ہے اور نصیحت کی ہے کہ

تِلْكَ دِمَاءٌ طَهَّرَ اللّٰهُ عَنْهَا اَيْدِيَنَا فَلَا نُلَوِّثُ بِهَا اَلْسِنَتَنَا۔

یعنی جن لوگوں کے خون سے اللہ تعالیٰ نے ہمارے ہاتھوں کو پاک رکھا، ان کی غیبت کر کے ہم اپنی زبانوں کو ناپاک کیوں کریں۔ (مرقاۃ جلد ۱۱ صفحہ ۲۷۹)

۸۔ علامہ ابن حجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک مکمل کتاب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں لکھی ہے جس کا نام ''تطہیر الجنان'' ہے۔

۹۔ حضرت علامہ احمد شہاب الدین خفاجی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ

وَ مَنْ يَّكُوْنُ يَطْعَنُ فِیْ مُعَاوِيَةَ فَذٰلِكَ كَلْبٌ مِنْ كِلَابِ الْهَاوِيَةِ

یعنی جو امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرے وہ جہنم کے کتوں میں سے ایک کتا ہے۔

(نسیم الریاض جلد ۳ صفحہ ۴۳۰)

۱۰۔ امام اہل سنت حضرت شاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ امامِ حسن اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان صلح والی حدیث بخاری کی شرح میں فرماتے ہیں:

و به ظهر ان الطعن علی الامیر معاویة طعن علی الامام المجتبی بل علی جده الکریم صلی اللہ علیہ وسلم بل علی ربه عزو جل الخ۔

''اس حدیث سے واضح ہو گیا کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن دراصل امامِ حسن مجتبیٰ پر طعن ہے، بل کہ ان کے جد کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر طعن ہے، بل کہ ان کے رب عزوجل پر طعن ہے اس لیے کہ مسلمانوں کی باگ ڈور کسی غلط آدمی کے ہاتھ میں دینا اسلام اور مسلمین کے ساتھ خیانت ہے اور اگر سیدنا امیر معاویہ غلط ہیں جیسا کہ طعن کرنے والے کہہ رہے ہیں تو پھر اس خیانت کے مرتکب۔ معاذ اللہ۔ امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ ٹھہریں گے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس خیانت پر رضا لازم آئے گی اور یہ وہ ہستی ہے جس کی شان میں و ما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ وارد ہے۔ یہ جملے اس شخص کو فائدہ دیں گے جس کے لیے اللہ نے ہدایت کا ارادہ فرمالیا ہے۔''

(المستند المعتمد صفحہ ۱۹۹)

۱۱- علامہ ابن حجر عسقلانی نے ''فتح الباری'' میں، علامہ قسطلانی نے ''ارشاد الساری'' میں، علامہ کرمانی نے ''شرح کرمانی'' میں اور بے شمار محدثین نے اپنی اپنی کتب میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان بیان فرمائی ہے اور ان پر زبان درازی سے منع فرمایا ہے۔ علیھم الرحمۃ و الرضوان الغفران۔

## صوفیہ کے اقوال:

اس سے پہلے (۱) حضرت عمر بن عبدالعزیز کا خواب اور (۲) حضرت عمرو بن شرحبیل ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ بیان ہو چکا ہے۔

۳- حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ حضرت امیر معاویہ افضل ہیں یا حضرت عمر بن عبدالعزیز؟ آپ نے فرمایا کہ امیر معاویہ کے گھوڑے کی ناک میں جمنے والی مٹی بھی عمر بن عبدالعزیز سے افضل ہے۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۳۹)

۴- حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ساری زندگی سیدنا امامِ حسن اور سیدنا امامِ حسین رضی اللہ عنہما کی خدمت میں وظیفہ پیش کرتے رہے اور یہ دونوں شہزادے بہ خوشی اُسے قبول فرماتے رہے۔

حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے پاس ایک ضرورت مند اپنی حاجت لے کر حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا: بیٹھ جاؤ! ہمارا رزق راستے میں ہے۔ تھوڑی دیر میں دینار کی پانچ تھیلیاں حضرت امیر معاویہ کی طرف سے پہنچ گئیں۔ ہر تھیلی میں ایک ہزار دینار تھے۔

قاصد نے عرض کیا کہ امیر معاویہ دیر سے وظیفہ پیش کرنے پر معذرت کر رہے تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے وہ پانچوں تھیلیاں ضرورت مند کو دے دیں اور اتنی دیر بٹھائے رکھنے پر معذرت چاہی۔

(کشف المحجوب صفحہ ۷۷)

۵۔ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے خلفا، امرا اور صالحین کی وفات کے حالات میں سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر خیر فرمایا ہے، آخری وقت میں آپ کا تسبیح اور ذکر کرنا اور اللہ کی بارگاہ میں عاجزی کرنا اور حضور کریم رؤف رحیم صلی اللہ علیہ وسلم کے تبرکات کے ساتھ کفن دینے کی وصیت کرنا اور اولیائے کاملین کی طرح رقاق ظاہر کرنا تفصیل کے ساتھ نقل فرمایا ہے۔ لما حضرت معاویۃ ابن ابی سفیان الوفاۃ الخ۔ (احیاء العلوم صفحہ ۱۹۶)

۶۔ حضور سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: رہا امیر معاویہ اور حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہم کا معاملہ! تو وہ بھی حق پر تھے اس لیے کہ وہ خلیفہ مظلوم کے خون کا بدلہ لینا چاہتے تھے اور قاتل حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لشکر میں موجود تھے۔ پس ہر فریق کے پاس جنگ کے جواز کی ایک وجہ موجود تھی۔ لہٰذا ہمارے لیے سکوت اس سلسلہ میں سب سے اچھی بات ہے، ان کے معاملے کو اللہ کی طرف لوٹا دینا چاہیے۔ وہ سب سے بڑا حاکم اور بہترین فیصلہ کرنے والا ہے۔ ہمارا کام تو یہ ہے کہ ہم اپنے عیوب پر نظر ڈالیں اور دلوں کو گناہوں کی چیزوں سے اور اپنی ظاہری حالتوں کو تباہی انگیز کاموں سے پاک اور صاف رکھیں۔

(غنیۃ الطالبین صفحہ ۱۸۶)

۷۔ حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ نے "مثنوی" شریف میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا نہایت ایمان افروز واقعہ شعروں میں لکھا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ شیطان نے حضرت امیر معاویہ کو نماز کے وقت تھپکیاں دے کر سلا دیا۔ جب وہ جاگے تو نماز کا وقت گزر چکا تھا۔ آپ نماز کے قضا ہونے پر سخت روئے اور پشیماں ہوئے۔ دوسرے دن شیطان نے انھیں بر وقت جگا دیا۔ آپ نے شیطان سے پوچھا کہ تم تو لوگوں کو غافل کرنے پر لگے ہوئے ہو، آج تم نے مجھے نماز کے لیے کیسے جگا دیا؟ شیطان نے کہا: کل نماز کے قضا ہونے پر آپ اتنا روئے اور پشیماں ہوئے کہ اللہ نے آپ کو نماز پڑھنے سے بھی زیادہ اجر دے دیا۔ آپ کو ملنے والا وہ اجر دیکھ کر میں نے سوچا کہ آپ کو غافل کرنے سے بہتر ہے کہ آپ نماز ہی پڑھ لیں۔ اس کے لیے مولانا روم نے یہ عنوان قائم کیا ہے:

بیدار کردنِ ابلیس حضرت امیر المومنین معاویہ را کہ برخیز کہ وقتِ نماز است۔
یعنی ابلیس کا امیر المومنین معاویہ کو جگانا کہ اٹھو نماز کا وقت ہے۔

(مثنوی معنوی مولانا روم دفتر دوم صفحہ ۲۳۹)

۸- ایک اللہ کے ولی نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی۔ آپ ﷺ کے پاس ابو بکر، عمر، عثمان، علی اور معاویہ موجود تھے۔ راشد الکندی نامی ایک شخص آیا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! یہ شخص ہم میں نقص نکالتا ہے۔ کندی نے کہا: یا رسول اللہ! میں ان سب میں عیب نہیں نکالتا، بل کہ صرف اس ایک میں عیب نکالتا ہوں۔ اس نے حضرت امیر معاویہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے یہ بات کہی۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک نیزہ پکڑا اور معاویہ کو دے دیا اور فرمایا: یہ اس کے سینے میں مارو! انھوں نے اسے نیزہ مار دیا۔ میری آنکھ کھل گئی۔ صبح ہوئی تو معلوم ہوا کہ راشد کندی کو رات کے وقت کچ کسی نے مار دیا ہے۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۴۷)

۹- حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ انھوں نے فرمایا ہے کہ ہم سے بغاوت کرنے والے ہمارے بھائی ہیں۔ یہ لوگ نہ کافر ہیں نہ فاسق۔ کیوں کہ ان کے پاس تاویل موجود ہے جو انھیں کافر اور فاسق کہنے سے روکتی ہے۔ اہلِ سنت اور رافضی دونوں حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ لڑائی کرنے والوں کو خطا پر سمجھتے ہیں اور دونوں حضرت امیر کے حق پر ہونے کے قائل ہیں، لیکن اہلِ سنت حضرت امیر سے جنگ کرنے والوں کے حق میں محض خطا کے لفظ سے زیادہ سخت لفظ استعمال کرنا جائز نہیں سمجھتے اور زبان کو ان کے طعن و تشنیع سے بچاتے ہیں اور حضرت خیر البشر علیہ السلام کا صحابی ہونے کا حیا کرتے ہیں۔

(مکتوبات امام ربانی جلد ۲ صفحہ ۹۵ مکتوب نمبر ۳۰۶)

۱۰- امام عبد الوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ ایک عظیم ترین صوفی بزرگ ہیں اور حضور شیخ اکبر محی الدین ابن عربی قدس سرہ کے نظریات کے زبردست پرچارک ہیں۔ آپ نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب ''الیواقیت والجواہر'' میں ایک سرخی قائم فرمائی ہے۔ وہ سرخی یہ ہے:

فِیْ بَیَانِ وُجُوْبِ الْکَفِّ عَمَّا شَجَرَ بَیْنَ الصَّحَابَۃِ وَ وُجُوْبِ اِعْتِقَادِ اَنَّھُمْ مَاجُوْرُوْنَ۔

یعنی صحابہ کے باہمی جھگڑوں کے بارے میں زبان کو لگام دینا واجب ہے اور ان سب کے ماجور ہونے کا اعتقاد واجب ہے۔

اس عنوان کے تحت آپ نے زبردست بحث فرمائی ہے۔ چناں چہ فرماتے ہیں کہ اس موضوع پر بعض تاریخ دانوں کی خلاف تحقیق باتوں پر کان نہیں دھرنے چاہئیں اور تاریخ پڑھتے وقت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مرتبے اور مقام کو ملحوظ رکھنا چاہیے۔ اس لیے کہ صحابہ کا مرتبہ قرآن وسنت سے ثابت ہے جب کہ تاریخ محض کچی پکی باتوں کا مجموعہ ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا ہے کہ۔

تِلْكَ دِمَاءٌ طَهَّرَ اللّٰهُ تَعَالٰی مِنْهَا سُیُوْفَنَا فَلَا نَخْضِبُ بِهَا اَلْسِنَتَنَا۔

یعنی اللہ تعالیٰ نے صحابہ کے خون سے ہماری تلواروں کو بچالیا ہے تو ہم اپنی زبانوں کو ان کی غیبت کر کے کیوں گناہ گار کریں۔

یہی تو وہ لوگ ہیں جنھوں نے دین اپنے کندھوں پر لادا اور ہم تک پہنچایا۔ ہمیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ایک لفظ بھی اگر پہنچا ہے تو انہی کے واسطے سے پہنچا ہے۔ لہٰذا جس نے صحابہ پر طعن کیا اس نے اپنے دین پر طعن کیا۔ صحابہ کرام اور اہل بیت اطہار کے درمیان ہونے والی غلط فہمیوں کا معاملہ نہایت نازک اور دقیق ہے۔ اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بغیر کوئی شخص فیصلہ دینے کی جرأت نہ کرے۔ اس لیے کہ یہ مسئلہ حضور کی اولاد اور حضور کے صحابہ کا ہے۔ آگے کمال الدین بن ابی یوسف رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ۔

لیس المراد بما شجر بین علی و معاویة المنازعة فی الامارة کما توهمه بعضهم و انما المنازعة کانت بسبب تسلیم قتلة عثمان رضی الله عنه الی عشیرته لیقتصوا منهم الی اخره۔

"علی اور معاویہ کے درمیان جو برادرانہ جھگڑا ہوا اس سے مراد حکومت کی خاطر جنگ لڑنا نہیں ہے جیسا کہ بعض شیعہ کو وہم ہوا ہے۔ یہ جھگڑا محض اس بات کا تھا کہ عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کو ان کے رشتہ داروں کے حوالے کر دیا جائے تا کہ وہ قصاص لے سکیں۔ علی رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ ان کو گرفتار کرنے میں تاخیر کرنا بہتر ہے۔ اس لیے کہ ان کی تعداد بہت زیادہ تھی اور وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لشکر میں گڈمڈ ہو چکے تھے۔ ایسی صورتِ حال میں قاتلوں کو گرفتار کرنا حکومت کو ہلا کر رکھ دینے کے

مترادف تھا، اس لیے کہ جنگ جمل کے دن جب سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کو فوج سے نکل جانے کا حکم دیا تھا تو ان میں سے بعض ظالموں نے امام علی کے خلاف خروج کرنے اور انہیں قتل کرنے کا عزم کر لیا تھا۔ اس کے برعکس حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ قاتلوں کو فوری گرفتار کرنا چاہیے۔ اب یہ دونوں ہستیاں مجتہد ہیں اور دونوں کو اجر ملے گا۔" (الیواقیت والجواہر جلد ۲ صفحہ ۳۴۵)

۱۱- حضرت علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

و كان من المؤلفة قلوبهم ثم حسن اسلامه و كان احد الكتاب لرسول الله صلی اللہ علیہ وسلم۔

یعنی پہلے ان کے قلب کی تالیف ہوئی، پھر ان کے اسلام میں حسن آ گیا، اور آپ صر سول اللہ کے کاتبوں میں سے تھے۔ (تاریخ الخلفا صفحہ ۱۵۲)

۱۲- حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

باید دانست کہ معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما یکے از اصحاب آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بود و صاحب فضیلت جلیلہ در زمرہ صحابہ رضی اللہ عنہم زنہار در حق او سوء ظن نکنی و در ورطہ سب او نہ افتی تا مرتکب حرام نشوی۔

"جاننا چاہیے کہ معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے ایک ہیں اور جلیل القدر فضیلت کے مالک ہیں، تم کبھی بھی ان کے حق میں بدگمانی نہ کرنا اور انھیں برا بھلا کہنے کی مصیبت میں مبتلا نہ ہونا ورنہ تم حرام کے مرتکب ہو جاؤ گے۔" (ازالۃ الخفا جلد ۱ صفحہ ۱۴۶)

۱۳- حضرت علامہ عبدالعزیز پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس علم لدنی تھا۔ آپ کسی استاد کے پاس نہیں پڑھے تھے۔ آپ نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں ایک مکمل رسالہ تصنیف فرمایا ہے جس کا نام ہے "ناہیہ عن ذم معاویہ"۔ نیز اپنی کتاب "نبراس" میں لکھتے ہیں:

ان معاوية رضي الله عنه من كبار الصحابة و نجبائهم و مجتهديهم و لو سلم من صغارهم فلا شك في انه دخل في عموم الاحاديث الصحيحة الواردة في تشريف الصحابة رضي الله عنهم بل قد ورد

فيه بخصوصه احاديث كقوله عليه الصلوٰة و السلام: اللهم اجعله هاديا مهديا و اهد به۔ رواه الترمذی و قوله علیه السلام: اللهم علم معاوية الحساب و الكتاب و قه العذاب۔ رواه احمد و ما قيل من انه لم تثبت فی فضله حدیث فمحل نظر الخ۔

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کبار صحابہ میں سے ہیں، آپ نجیب اور مجتہد صحابی ہیں، اگر آپ کو چھوٹا صحابی بھی مانا جائے تو آپ بلاشبہ ان احادیث کے عموم میں داخل ہیں جو صحابہ کی شان میں وارد ہوئی ہیں جب کہ آپ کے حق میں خصوصی احادیث بھی موجود ہیں جیسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمانا کہ اے اللہ! معاویہ کو ہادی مہدی بنا اور اس کے ذریعے سے لوگوں کو ہدایت دے! (ترمذی)۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمانا: اے اللہ معاویہ کو حساب اور کتاب سکھا اور اسے عذاب سے بچا! (احمد) اور یہ جو کسی نے کہہ دیا ہے کہ آپ کی شان میں کوئی حدیث ثابت نہیں ہے تو یہ بات قابل قبول نہیں ہے۔ سلف صالحین کے سامنے جب کوئی امیر معاویہ کو برا بھلا کہتا تو وہ غضب ناک ہو جاتے تھے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ کو کہا گیا کہ معاویہ ایک وتر پڑھتا ہے تو آپ نے فرمایا: اسے کچھ نہ کہو وہ فقیہ ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا صحابی ہے۔ (بخاری) اور ایک آدمی نے خلیفہ راشد عمر بن عبدالعزیز کے سامنے آپ کو گالی دی، تو انھوں نے اسے کوڑے مروائے اور ایک اور آدمی نے کہا: یزید آخری امیر المومنین ہے۔ آپ نے اسے بھی کوڑے مروائے۔ امام جلیل عبداللہ بن مبارک سے کسی نے پوچھا کہ معاویہ افضل ہیں یا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ؟ آپ نے فرمایا معاویہ نے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم راہ جہاد کیا تھا تو ان کے گھوڑے کی گرد بھی عمر بن عبدالعزیز سے افضل ہے۔ ہم نے اس موضوع پر ایک پورا رسالہ لکھا ہے جس کا نام 'الناهيه عن ذم معاويه' ہے۔'' (نبراس صفحہ ۳۳۰)

۱۴- حضرت خواجہ غلام فرید کوٹ مٹھن والے رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جو متقی اور اکابر صحابہ میں سے ہیں کے حق میں بغض و حسد رکھنا اور بدگمانی کرنا سراسر شقاوت ہے۔ (مقابیس المجالس صفحہ ۱۰۱۶)

۱۵۔ ہمارے مرشد کریم قطب الاقطاب فقیہ اعظم حضرت پیر سائیں مفتی محمد قاسم مشوری قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز ارقام فرماتے ہیں: اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ اہل سنت و جماعت کا یہی عقیدہ ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تمام صحابہ سے افضل ہیں، پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو ان سے افضل سمجھنا گمراہی اور مذہب اہل سنت سے خروج ہے۔ اسی طرح کسی بھی صحابی بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرنا اسلام پر جرح کو مستلزم ہے اور نصوص قطعیہ کے انکار کے مترادف ہے۔ و ھو تعالیٰ اعلم۔

کتبہ الفقیر محمد قاسم عفی عنہ۔

۱۶۔ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں:

سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے باہمی نزاع کو ہم متشابہات کے درجہ میں رکھیں گے۔ ہمارے لیے مناسب نہیں کہ ہم ان کے مرتبہ اور ان کی عظمت میں کسی قسم کا شک کریں اور کیوں کر کریں جب کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرے صحابہ کے بارے میں اللہ سے ڈرو، اللہ سے ڈرو! اور فرمایا: میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں جس کی پیروی کرو گے ہدایت پاؤ گے۔ البتہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی افضلیت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر ایک مسلم اور محکم امر ہے جس میں کوئی شک نہیں، لیکن ہم مفضول علیہ کی فضیلت کا بھی انکار نہیں کرتے اور یاد رکھیں کہ وہ تمام روایات جو اس نزاع کی تفصیل میں وارد ہیں وہ یا تو طبری مؤرخ سے مروی ہیں جو اسماء الرجال کی کتب کی تصریح کے مطابق مردود الروایت ہے اور ابن جریر طبری بلاشبہ شیعہ ہے۔ البتہ ابن جریر طبری مفسر ثقہ (معتبر) لوگوں سے ہے یا وہ روایات ابن قتیبہ سے ہیں، جو الامامۃ والسیاسۃ کا مصنف ہے جو سراسر جھوٹا اور مفتری ہے یا پھر وہ روایات مؤرخ واقدی سے مروی ہیں تو وہ بھی اسی طرح کا ہے کہ نہ اس سے کوئی روایت لیتے ہیں نہ ہی اس کی روایت پر اعتماد کرتے ہیں اور یہ امر یقینی ہے کہ اس نزاع کے متعلق مروی روایات میں من گھڑت روایات بیان کرنے والوں اور کذاب لوگوں کا کافی دخل ہے تو ہم ان کی روایات پر کیسے فیصلہ کر سکتے ہیں۔ کیوں کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بلاشک وشبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ ہیں اور

بے شک وہ کاتب وحی ہیں اور اُمّ المومنین (اُمّ حبیبہ رضی اللہ عنہا) کے بھائی ہیں اور یقیناً شام و عراق سے یہود کے فتنوں کا قلع قمع کرنے والے ہیں کہ ان کی حکمت عملی نے آتش کدہ عجم کو بجھا کر رکھ دیا جیسا کہ مخفی نہیں ہے۔ تم پر لازم ہے کہ اولیاء اللہ کے ساتھ اعتقاد رکھو اور ان کا مسلک اختیار کرو! (انوار قدسیہ صفحہ ۳۶۹، ۳۷۰)

حضرت شیخ الاسلام قدس سرہ کے اس اقتباس کو بار بار پڑھیے۔ آپ نے چند سطور میں دلائل کے انبار لگا دیے ہیں، اولیاء اللہ کا نام لے کر ان کا مسلک واضح کر دیا ہے اور چور کو اس کے گھر تک پہنچا دیا ہے۔

اگر یہ تمام اولیا علیہم الرضوان حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا احترام کرنے کی وجہ سے جہنم میں جائیں گے تو پھر آپ کو وہ جنت مبارک ہو جو اولیا کی دشمنی کے نتیجے میں ملا کرتی ہے۔

## عقائد کی کتب میں تعلیم:-

عقائد کی تمام کتابوں میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں زبان کو لگام دینے پر زور دیا گیا ہے۔ (شرح عقائد نسفی صفحہ ۱۹۳، شرح فقہ اکبر صفحہ ۶۵، نبراس صفحہ ۳۰۷، الیواقیت والجواہر جلد ۲ صفحہ ۳۴۵)

## شیعہ کی کتب میں فضائل:-

۱- مولا علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ

اِنَّا لَمْ نُقَاتِلْهُمْ عَلَى التَّكْفِيْرِ لَهُمْ وَ لَمْ نُقَاتِلْهُمْ عَلَى التَّكْفِيْرِ لَنَا لٰكِنَّا رَاَيْنَا اِنَّا عَلٰى حَقٍّ وَ رَاَوْا اَنَّهُمْ عَلٰى حَقٍّ۔

یعنی ہم انہیں کافر قرار دے کر ان سے جنگ نہیں لڑ رہے اور نہ ہی اس لیے لڑ رہے ہیں کہ یہ ہمیں کافر قرار دیتے ہیں، بل کہ ہمارے خیال کے مطابق ہم حق پر ہیں اور ان کے خیال کے مطابق وہ حق پر ہیں۔ (قرب الاسناد ۱/۴۵)

۲- اِنَّ عَلِيًّا علیه السلام لَمْ يَكُنْ يَنْسِبُ اَحَدًا مِنْ اَهْلِ حَرْبِهٖ اِلَى الشِّرْكِ وَ لَا اِلَى النِّفَاقِ وَ لٰكِنْ يَقُوْلُ: هُمْ اِخْوَانُنَا بَغَوْا عَلَيْنَا۔

یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے مخالفوں کو نہ ہی مشرک سمجھتے تھے اور نہ ہی منافق، بل کہ فرماتے تھے کہ یہ ہمارے بھائی ہیں جو ہم سے بغاوت پر اتر آئے ہیں۔ (قرب الاسناد جلد ۱ صفحہ ۴۵)

یہی حدیث اہلِ سنت کی کتابوں میں بھی موجود ہے۔

(بیہقی جلد ۸ صفحہ ۱۷۳، اشعۃ اللمعات جلد ۴ صفحہ ۳۱۷)

مولا علی کے فرمان سے واضح ہو گیا کہ حضرت امیر معاویہ کو کافر کہنے والا مولا علی کے فیصلے کا منکر ہے اور ایک مصدقہ مسلمان کو کافر کہہ کر خود کافرانہ حرکت کر رہا ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ امیر معاویہ سے دشمنی کرنے والا مولا علی کے بھائی سے دشمنی کر رہا ہے۔

آج جو لوگ مولا علی سے جنگ کی وجہ سے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو کافر اور جہنمی کہہ رہے ہیں کیا ان میں ہمت ہے کہ وہ مولا علی رضی اللہ عنہ کا ایسا قول دکھا سکیں جس میں انھوں نے امیر معاویہ کو کافر اور جہنمی قرار دیا ہو؟ بل کہ اُلٹا مولا علی انھیں اپنا بھائی قرار دے رہے ہیں اور ان کی منافقت نہیں بل کہ اجتہادی اختلاف تسلیم کر رہے ہیں۔

۳- مولا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابتدا اس طرح ہوئی کہ ہمارا اور شام والوں کا آمنا سامنا ہوا۔ اور ظاہر ہے کہ ہمارا رب بھی ایک، ہمارا نبی بھی ایک، ہماری دعوتِ اسلام بھی ایک، نہ ہی ہمارا دعویٰ تھا کہ ہم اللہ پر ایمان اور اس کے رسول کی تصدیق میں ان سے بڑھ کر ہیں اور نہ ہی وہ اس بات کا دعویٰ کرتے تھے۔ معاملہ بالکل برابر تھا۔ اگر اختلاف تھا تو صرف عثمان کے خون میں اختلاف تھا حالاں کہ ہم اس سے بری تھے۔ (نہج البلاغہ صفحہ ۴۴۴)

۴- اِخْتِلَافُ اَصْحَابِیْ لَکُمْ رَحْمَۃٌ۔

یعنی میرے صحابہ کا اختلاف تمھارے لیے رحمت ہے۔ (احتجاج طبرسی جلد ۲ صفحہ ۱۰۵، ۱۰۶)

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں اس قدر دلائل کے ہوتے ہوئے ان پر زبان درازی کرنا محض بدنصیبی کی علامت ہے۔ اُصول یہ ہے کہ کسی مسلمان کے بارے میں حسنِ ظن سے کام لینا واجب ہے اور اگر اس کا کوئی نقص یا عیب نظروں میں آئے بھی تو جہاں تک ہو سکے اس میں صحت کا پہلو تلاش کر کے اسے سخت فتوے سے بچانا ضروری ہے۔

ایک عام آدمی کے حق میں احتیاط اور حسنِ ظن ضروری ہے تو ایک صحابی کاتبِ وحی، محبوب کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے برادرِ نسبتی کے بارے میں کتنا حسنِ ظن ضروری ہوگا اور پھر اس کے بارے میں احادیث میں اس قدر تصریحات موجود ہوں تو اس کے بارے میں لب کشائی کرتے وقت کتنی احتیاط لازم ہوگی۔

میرے عزیز! اہل سنت کا موقف یہ ہے کہ مولا علی اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کی جنگوں میں مولا علی حق پر تھے اور حضرت امیر معاویہ کا موقف درست نہ تھا، مگر اس کے باوجود انھیں حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمان قرار دیا ہے، لہٰذا ہم ان کی خطا کو اجتہادی خطا اور اچھی نیت پر محمول کرتے ہیں۔ اتنی سی بات ہے، جس کا آپ نے بتنگڑ بنا دیا ہے۔

آپ ڈھونڈ ڈھونڈ کر عیب نکالتے رہتے ہیں اور ہم نہایت ادب اور احتیاط کے ساتھ ان کا بہتر محمل تلاش کرتے رہتے ہیں۔ یہ اپنا اپنا نصیب ہے۔

قیامت کی نشانیوں میں سے ہے کہ

لَعَنَ اٰخِرُ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ اَوَّلَھَا۔

یعنی اس امت کے بعد والے لوگ پہلے والوں پر لعنت بھیجیں گے۔ (ترمذی، مشکوٰۃ صفحہ ۴۷۰)

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مولا علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ ایک ایسی قوم نکلے گی جو آپ سے محبت کا دعویٰ کرے گی، اسلام کو رسوا کرے گی، دین سے اس طرح نکل چکے ہوں گے جیسے تیر نکل جاتا ہے۔ ان کے نظریات عجیب ہوں گے۔ انھیں رافضی کہا جائے گا۔ وہ مشرک لوگ ہوں گے، ان کی نشانی یہ ہے کہ مسلمانوں کے ساتھ جمعہ اور جماعت میں نہیں آئیں گے۔ اپنے سے پہلے لوگوں پر طعن و تشنیع کریں گے۔ (دار قطنی کتاب الافراد و صواعق محرقہ صفحہ ۱۶۱)

واضح رہے کہ آپ کے دوسرے بھائی (خارجی) مولا علی کو غلط کہتے پھرتے ہیں۔

حضور غوث اعظم قدس سرہ لکھتے ہیں کہ خارجیوں کا قول اس کے خلاف ہے اللہ ان کو ہلاک کرے، وہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کبھی بھی امام برحق نہ تھے۔ (غنیۃ الطالبین صفحہ ۱۸۹)

چناں چہ ایک خارجی لکھتا ہے کہ حضرت معاویہ کا موقف ہر اعتبار سے صحیح تھا اور حضرت علی کا صحیح نہ تھا اپنی سیاسی مصلحتوں پر مبنی تھا۔

(تحقیق مزید بہ سلسلہ خلافت معاویہ و یزید صفحہ ۱۳۷ مصنف عظیم الدین خارجی)

یہ بھی واضح رہے کہ محمود عباسی اینڈ کمپنی خارجیوں نے سیدنا امام حسین علیٰ جدہ و علیہ الصلوٰۃ و السلام کو بھی باغی کہہ دیا ہے۔ (نعوذ باللہ من ذٰلک)

ہمارے نزدیک آپ میں اور ان خارجیوں میں کوئی فرق نہیں، بل کہ بے ادبی اور بد تمیزی، بل کہ بدبختی قدر مشترک ہے۔ اہل سنت کا مذہب رفض اور خروج کے درمیان اعتدال کا آئینہ دار ہے۔

# حرفِ آخر

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں اپنا عقیدہ قائم کرنے سے پہلے یہ ضروری ہے کہ بخاری، مسلم، ترمذی، مسندِ احمد، سنن سعید بن منصور، مصنف ابن ابی شیبہ اور البدایہ والنہایہ جیسی کتابوں سے ہم نے آپ کے جو فضائل نقل کیے ہیں انھیں فراموش نہ کیا جائے۔

ثانیاً: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں بغاوت کے باوجود مسلمان قرار دیا ہے۔ (بخاری جلد ۱ صفحہ ۵۳۰)

ثالثاً: مولا علی رضی اللہ عنہ نے بھی انھیں بغاوت کے باوجود بالکل اپنے جیسا مسلمان تسلیم کیا ہے۔
(نہج البلاغہ صفحہ ۳۲۲)

رابعاً: امام حسن رضی اللہ عنہ نے انھیں خلافت سونپ کر واضح فرمادیا ہے کہ امیر معاویہ مسلمان تھے، ورنہ لازم آئے گا کہ آپ نے —معاذ اللہ— ایک کافر اور جہنمی کو خلافت سونپی اور اس کے ہاتھ پر بیعت کی۔

خامساً: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت امیر معاویہ کو بغاوت کے بعد امیر المومنین بھی تسلیم کیا ہے اور صحابی ماننے کے علاوہ فقیہ بھی قرار دیا ہے جب کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ اہل بیت کے عظیم فرد ہیں۔ (بخاری جلد ۱ صفحہ ۵۳۱)

سادساً: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میری اُمت کی اکثریت گم راہ نہیں ہوسکتی۔
(ترمذی جلد ۲ صفحہ ۳۹، ابن ماجہ صفحہ ۲۸۳)

جب کہ مسلمانوں کی اکثریت اہل سنت پر مشتمل ہے اور اہل سنت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو صحابی، مسلمان اور جنتی سمجھتے ہیں۔

سابعاً: بڑوں کے درمیان ناراضگیاں ہوتی رہتی ہیں۔ یہ ناراضگیاں نبیوں، صحابیوں، ولیوں اور اہلِ بیت کے درمیان بھی ہوتی رہی ہیں۔ ان کی بنا پر اپنے سے بڑے بزرگوں پر زبان درازی کرنا درست نہیں۔

ثامناً: اگر تفصیلی دلائل کسی کی سمجھ میں نہ بھی آئیں تو احتیاط اسی میں ہے کہ ادب کا دامن نہ چھوڑا جائے۔ غلطی سے کسی کی بے ادبی کرنے سے، غلطی سے کسی کا ادب کرنا بہتر ہے۔

قاعدہ یہ ہے کہ کسی مسلمان کی بات میں صحت کا پہلو تلاش کر کے اسے کفر کے فتوے سے بچانے کی پوری کوشش کرنی چاہیے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اگر کسی نے دوسرے کو کافر کہا اور وہ فی الواقع کافر نہیں ہے تو اسے کافر کہنے والا خود کافر ہو جائے گا۔ (مسلم جلد ۱ صفحہ ۵۷)

بعض بد قسمت لوگ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جہنمی ثابت کرنے کے لیے جتنی محنت سے کام لے رہے ہیں اس قدر محنت اور تکلف ویسے ہی جائز نہیں ہے، خواہ کسی عام آدمی کے خلاف کیوں نہ ہو۔ چہ جائے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تو پھر بھی ایک صحابی ہیں اور ان کے بے شمار فضائل احادیث میں بیان ہو چکے ہیں۔ خوب سمجھ لیجیے یہ جملہ بہت قیمتی ہے۔

ابن عساکر نے ابو زرعہ رازی سے روایت کیا ہے کہ ان سے ایک آدمی نے کہا کہ میں معاویہ سے بغض رکھتا ہوں۔ انھوں نے کہا: کس وجہ سے؟ اس نے کہا: اس لیے کہ اس نے علی سے جنگ لڑی تھی۔ ابو زرعہ نے فرمایا: تیرا خانہ خراب! معاویہ کا رب رحیم ہے اور معاویہ سے جنگ کرنے والا علی کریم ہے۔ تمھیں ان دونوں کے درمیان پڑ لینے کی کیا ضرورت ہے۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ صفحہ ۱۳۷)

# الناهيه عن طعن امير المؤمنين معاويه

بسم الله الرحمن الرحيم

عقده الله على حسن الاعتقاد وحب النبي وحب العترة والصحابة
بالاقتصاد صلى الله على سيدهم وعليهم وبلغ منا السلام اليه واليهم

بعد ازاں

اے رفیق مجھ سے یہ رسالہ الناھیہ عن طعن معاویہ قبول کر اور جماعت ناجیہ، رافضیہ عالیہ کی اتباع کر اور فرقہ عالیہ، سرکش وغیرہ سے دور رہ، نیز واہیات اور خالی خولی خطابات کو چھوڑ دے اور عبدالعزیز بن احمد بن حامد "علیہ الرحمۃ" کی کامیابی وکامرانی کے لئے دعا کرو کہ اللہ تعالیٰ اس کی تصانیف میں برکت فرمائے اور حاسدوں سے ان کو محفوظ فرمائے اللہ تعالیٰ مقدس ومددگار ہے۔ وہی اول وہی آخر ہے۔ کتاب چند فصول پر مشتمل ہے۔

## فصل: چند فضائل صحابہ کرام علیہم الرضوان

اس سلسلے میں قرآن کریم میں سے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہمارے لئے کافی ہے" وہ لوگ کہ جنہوں نے فتح مکہ سے قبل جنگ لڑی اور اللہ کی راہ میں خرچ کیا برابر نہیں بلکہ وہ ان لوگوں سے بڑے درجہ کے مالک ہیں کہ جنہوں نے فتح مکہ کے بعد فی سبیل اللہ خرچ کیا اور جنگ لڑی اور اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہر ایک سے اچھائی کا ہے۔ " سورۃ الحدید آیت ۱۰"

ابن حزم کا قول ہے کہ اس آیت میں جملہ صحابہ کرام کے لئے جنت کی بشارت ہے
حضرت عمران بن حصین سے مرفوعاً روایت ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

نے فرمایا کہ میری اُمت کا بہترین زمانہ میرا زمانہ ہے، پھر ان لوگوں کا جوان کے بعد ہوں گے، پھر جو ان کے بعد ہوں گے۔ "بخاری، ترمذی، حاکم"

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے حضور اکرم نے فرمایا کہ میرے زمانے کے لوگ بہتر ہیں۔ "الحدیث، بخاری، مسلم، مسند احمد، ترمذی"

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ایسے مسلمان کو آگ نہیں چھوئے گی کہ جس نے مجھے دیکھا یا جس نے اس شخص کو دیکھا جس نے مجھے دیکھا ہے۔ "ترمذی، ضیاء المقدسی"

حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے حضور اکرم کا ارشاد ہے کہ خوشخبری ہے اس شخص کے لئے جس نے مجھے دیکھا اور اس کے لئے بھی جس نے مجھے دیکھنے والے کو دیکھا۔ "عبد بن حمید، ابن عساکر"

حضرت عبداللہ ابن بسیر سے مرفوعاً روایت ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا خوشخبری ہے اس شخص کے لئے جس نے مجھے دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا اور اس شخص کے لئے جس نے میرے دیکھنے والے کو دیکھا اور مجھ پر ایمان لایا، اس کے لئے خوشخبری اور بہترین ٹھکانہ ہے۔ "طبرانی، حاکم"

حضرت انس سے مرفوعاً مروی ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے اصحاب کی مثال ایسی ہے جیسے کھانے میں نمک، کہ کھانا بغیر نمک کے صحیح نہیں ہوتا۔ "شرح السنہ للبغوی، مسند ابو یعلیٰ"

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے حضور اکرم نے فرمایا کہ میرا صحابی زمین کے جس خطے میں فوت ہو گا تو وہ قیامت کے دن وہاں کے لوگوں کے لئے مینارۂ نور اور قائد کی حیثیت سے اٹھایا جائے گا۔" ترمذی نے اس کو غریب کہا ہے، ضیاء المقدسی"

انہی ابو موسیٰ اشعری سے مرفوعاً روایت ہے کہ ستارے آسمان کے لئے امن ہیں۔ جب ستارے چھپ جاتے ہیں تو آسمان خوفناک معلوم ہوتا ہے۔ میں اپنے صحابہ کے لئے جائے امن ہوں، جب میں "دوسری دنیا میں" چلا جاؤں گا تو میرے صحابہ مصیبت میں گھر جائیں گے اور میرے صحابہ میری امت کے لئے باعث امن ہیں۔ جب میرے صحابہ بھی رخصت ہو جائیں گے تو میری امت خوفناک پریشانی میں گھر جائے گی۔" اس کو مسلم نے روایت کیا ہے،" اور مسند امام احمد میں ہے کہ آسمان کی خوفناکی اس کا پھٹ جانا ہے۔ صحابہ کے لئے اختلاف و حزن ہوگا اور امت حکمرانوں کے مظالم و مصائب میں گرفتار ہو جائے گی۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے رسول اکرم نے فرمایا کہ میرے صحابہ کی تعظیم کرو اس لئے کہ وہ تم میں سے بہتر ہیں۔" نسائی بسند صحیح حسن"

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے اپنے بعد اپنے صحابہ کے مابین باہمی اختلاف کے متعلق رب تعالیٰ سے سوال کیا تو بذریعہ وحی مجھے جواب دیا گیا کہ "اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم" آپ کے صحابہ میرے نزدیک ایسے ہیں جیسے آسمان کے ستارے، بعض بعض سے قوی ہیں لیکن نور ہر ایک کے لئے ہے۔ پس صحابہ کے باہمی اختلاف کے وقت جس نے بھی جس کسی کی اتباع کر لی تو وہ میرے نزدیک راہ ہدایت پر ہے۔ حضرت عمر فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، میرے صحابہ ستاروں کی مثل ہیں جس کی بھی اقتدا کرو گے ہدایت پاؤ گے۔" اس کو زید نے حضرت ابو سعید خدری سے روایت کیا ہے۔" اس حدیث کے آخری جملے میں کلام ہے۔ امام عسقلانی فرماتے ہیں کہ ضعیف محض ہے۔ ابن حزم فرماتے ہیں موضوع اور باطل ہے۔ ابن ربیع کہتے ہیں کہ اس کو ابن ماجہ نے روایت کیا مگر یہ ان کی سنن میں نہیں ہے۔

# فصل: صحابہ پر طعن کی ممانعت

حضرت ابو سعید خدری سے مرفوعاً روایت ہے آنحضرت نے فرمایا کہ میرے صحابہ کو گالی نہ دو، اس لئے کہ تم میں سے کوئی اگر احد پہاڑ جتنا بھی سونا خرچ کر دے تب بھی ان کی ایک مٹھی بھر کو بھی نہیں پہنچ سکتا اور نہ اس کے نصف کو۔ "بخاری، مسلم، ترمذی"

مسلم اور ابن ماجہ نے بھی اس حدیث کو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے جبکہ ابو بکر برقانی نے اس کو شیخین کی شرط پر روایت کیا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مغفل سے مرفوعاً روایت ہے رسول اکرم نے فرمایا کہ اللہ اللہ میرے صحابہ، ان کو اپنی غرض کا ہدف نہ بناؤ، پس جس نے ان سے محبت کی تو میری محبت کی وجہ سے محبت کی ہے، جس نے ان کے ساتھ بغض رکھا تو میرے ساتھ بغض کی وجہ سے بغض کیا، جس نے ان کو تکلیف دی گویا اس نے مجھے ایذا دی اور جس نے مجھے دکھ پہنچایا تحقیق اس نے اللہ تعالیٰ کو اذیت دی اور جس نے اللہ کو ایذا دی تو وہ بہت ہی جلد اللہ کی پکڑ میں آئے گا۔ "ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث غریب ہے"

حضرت بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مرفوعاً روایت ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ میری امت کے بدترین لوگ وہ ہیں جو میرے صحابہ پر حملے کرتے ہیں۔ "ابن عدی"

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص نے میرے صحابہ کو گالی دی اس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے، ملائکہ اور تمام لوگوں کی طرف سے لعنت ہو۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً روایت ہے سرکار دو عالم کا ارشادِ گرامی ہے کہ جب تم ایسے لوگوں کو دیکھو جو میرے صحابہ کو گالیاں دیتے ہیں تو تم کہو کہ تمہارے شر پر اللہ تعالیٰ کی لعنت پڑے۔" ترمذی، خطیب"

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً نقل ہے کہ حضور اکرم نے فرمایا جو شخص میرے صحابہ کو گالیاں دیتا ہوا مر گیا تو اللہ تعالیٰ اس پر ایک ایسے جانور کو مسلط کر دے گا جو اس کے گوشت کو نوچتا رہے گا۔ وہ شخص قیامت تک اسی تکلیف میں مبتلا رہے گا۔ "ابن ابی دنیا فی القبور"

انہی حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے پسند فرمایا اور میرے لئے میرے صحابہ کو پسند کیا پھر ان میں سے کچھ کو میرے وزراء، مددگار و معاون اور رشتے دار بنایا۔ پس جو شخص ان کو گالیاں دے گا اس پر اللہ کی، ملائکہ اور تمام لوگوں کی لعنت ہو۔ اللہ تعالیٰ اس کے کسی خرچ اور عدل کو قبول نہیں فرمائے گا۔ " طبرانی، حاکم"

## فصل: مسلمانوں کا ذکر خیر

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت ہے رسول اکرم نے فرمایا کہ مسلمان کو گالیاں دینا فسق ہے۔" مسند احمد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ"

ابن ماجہ نے اس حدیث کو حضرت ابو ہریرہ اور حضرت سعد رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے جبکہ طبرانی نے حضرت عبداللہ بن مغفل اور دار قطنی نے حضرت جابر رضی اللہ عنہم سے روایت کیا ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے مرفوعاً روایت ہے آنحضرت نے فرمایا کہ کوئی سا شخص بھی جو اپنے بھائی کو کافر کہے تو ان دونوں میں سے کوئی ایک کافر ہو گا۔

" بخاری، مسلم، مسند احمد"

